PEACE EDUCATION PROGRAMME

# Islamic Curriculum on Peace & Counter-Terrorism

# فروغِ امن اور اِنسدادِ دہشت گردی

کا

# اِسلامی نصاب

سول سوسائٹی کے جملہ طبقات کے لیے

PEACE EDUCATION PROGRAMME

# Islamic Curriculum on Peace & Counter-Terrorism

# فروغِ امن اور انسدادِ دہشت گردی

کا

# اسلامی نصاب

سول سوسائٹی کے جملہ طبقات کے لیے

پیش کردہ

## تحریکِ منہاج القرآن

فرید مِلّت رِیسرچ انسٹی ٹیوٹ

| | |
|---|---|
| **مرتّبین:** | ڈاکٹر رحیق اَحمد عباسی، غلام مرتضٰی علوی<br>محمد منہاج الدین |
| **مطبع:** | منہاج القرآن پرنٹرز، لاہور |
| **اِشاعت نمبر ۱:** | اپریل 2015ء |
| **تعداد:** | 1,200 |

**ناشر**



**منہاج القرآن پبلیکیشنز**

365، ایم بلاک، ماڈل ٹاؤن، لاہور پاکستان

Ph. [+92–42] 111 140 140, 3516 5338

Fax. [+92–42] 3516 3354

www.minhaj.biz mqi.salespk@gmail.com



*B0-0011-1*

'فروغِ اَمن اور اِنسدادِ دہشت گردی کا اِسلامی نصاب'

شیخ الاسلام ڈاکٹر محمد طاہر القادری کی براہِ راست ہدایات اور رہنمائی میں ان کے مبسوط تاریخی فتویٰ (دہشت گردی اور فتنہ خوارِج) اور دیگر مطبوعہ و غیر مطبوعہ تصانیف اور دروس و خطبات سے اِستفادہ کرتے ہوئے ریسرچ اسکالرز کی ٹیم نے مرتب کیا ہے۔

بسم الله الرحمن الرحيم

مولاي صل وسلم دائما أبدا

على حبيبك خير الخلق كلهم

محمد سيد الكونين والثقلين

والفريقين من عرب ومن عجم

اللهم صل على سيدنا ومولانا محمد وعلى آله وصحبه وبارك وسلم

# فہرست

باب سوم

باب چہارُم

باب ہفتم

باب نہم

# پیش لفظ

گزشتہ دو عشروں سے جاری دہشت گردی، قتل و غارت گری، جنگ و جدال، فتنہ و فساد اور خود کش دھماکوں جیسے انسان دشمن، سفاکانہ اور بہیمانہ اِقدامات نے پوری دنیا کو شدید کرب میں مبتلا کر رکھا ہے۔ یہ ایک بین الاقوامی و عالمی phenomenon ہے جسے کئی عناصر اپنے خفیہ مقاصد کے لیے اسپانسر کر رہے ہیں۔ یہ عفریت کسی خاص طبقہ، خطہ یا ملک کی بجائے پوری دنیا کے اَمن کو تباہ کر رہا ہے۔ مختلف مسلم ممالک کے علاوہ انگلینڈ، کینیڈا، امریکہ اور کئی مغربی ممالک میں مقیم نوجوان - جنہیں اسلام کے بارے میں فکری واضحیت (conceptual clarity) نہیں ہے - وہ دہشت گردی اور قتل و غارت گری کو جہاد سمجھ کر اس کی طرف راغب ہو رہے ہیں۔

اِس تناظر میں دوسرا تکلیف دہ مسئلہ یہ ہے کہ دہشت گرد گروہ اپنے مکروہ مقاصد اور مذموم عزائم کو اِسلام کے تصورِ جہاد سے منتھی کرتے ہیں۔ وہ اِسی اِنتہا پسندانہ اور دہشت گردانہ سوچ کے ساتھ شریعتِ اِسلامیہ کے نفاذ کی بات کرتے ہیں، اِعلاے کلمۃ اللہ کا نعرہ بلند کرتے ہیں، خلافتِ اِسلامیہ کی بحالی اپنا مطمع نظر گردانتے ہیں اور اِسلامی اِصطلاحات و فقہی تصورات کے ذریعے اپنے عمل کی بنیاد بھی ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ قرآنی آیات، اَحادیثِ نبویہ اور فقہی عبارات کو سیاق و سباق سے کاٹ کر اِسلامی مصادر سے ناآشنا سادہ لوح مسلمانوں بالخصوص نوجوانوں کو متاثر کرتے ہیں۔

اِسلام کے نام پر کارروائیاں کرنے والے دہشت گردوں کی انسانیت دشمن کارروائیوں سے دنیا کا کوئی خطہ محفوظ نہیں رہا۔ عالمی سطح پر عراق، شام، یمن، افغانستان، سوڈان اور صومالیہ وغیرہ میں اِحترامِ اِنسانیت اور تکریمِ آدمیت کو پامال کیا جا رہا ہے، زندہ

لوگوں کو آتشیں اسلحہ سے بھونا جا رہا ہے اور عام شہریوں کی گردن زنی کی فلمیں بنا کر لوگوں میں دہشت پھیلائی جا رہی ہے؛ جب کہ پاکستان بھی اِس ناسور سے محفوظ نہیں ہے۔ اگر ایک طرف انسانوں کی گردنوں کے فٹ بال بنا کر ان سے کھیلا گیا تو دوسری طرف پشاور میں معصوم بچوں کے اجتماعی قتل عام کی ہولناک داستان رقم کی گئی۔ یہ کسی ایک ملک کا نہیں بلکہ ایک عالم گیر مسئلہ ہے۔ امریکہ میں 9/11 ہو یا برطانیہ میں 7/7، ممبئی میں تاج محل کا واقعہ ہو یا فرانس میں چارلی ہیبڈو حملے، کینیا کی یونی ورسٹی میں طلبا کا قتل عام ہو یا عراق، شام، لیبیا اور یمن میں دہشت گرد تنظیموں کی سفا کی؛ افغانستان میں دو دہائیوں سے جاری جنگ ہو یا پاکستان کے بازاروں، مساجد، امام بارگاہوں، فوجی مقامات وتنصیبات اور اسکولوں پر حملے، دنیا بھر میں ان تمام کارروائیوں میں ملوث جملہ تحریکوں اور تنظیموں میں ایک بات مشترک ہے کہ وہ اپنی کارروائیاں جہاد سمجھ کر سر انجام دیتے ہیں اور اسلامی تصورات و نظریات کی خود ساختہ تشریح وتعبیر میں اِن کا جواز گردانتے ہیں۔

اِس تناظر میں حالات اِس اَمر کے متقاضی ہیں کہ اِسلامی تعلیمات اور آفاقی صداقتوں کی روشنی میں دہشت گردی کی فکر اور اِنتہا پسندانہ نظریات کے خلاف بین الاقوامی سطح پر ہر طبقہ کو ذہنی وفکری طور پر تیار کیا جائے۔ معاشرے سے اِنتہا پسندی کے خاتمے کے لیے عملی اِقدامات کیے جائیں تاکہ دہشت گردوں کے فکری و نظریاتی سرچشموں کا بھی ہمیشہ کے لئے خاتمہ ہوجائے۔ مزید برآں اِنتہا پسندانہ اَفکار ونظریات کے خلاف مدلّل مواد ہر طبقۂ زندگی کو اُس کی ضروریات کے مطابق فراہم کردیا جائے تاکہ معاشرے سے اس تنگ نظری و اِنتہا پسندی کا بھی خاتمہ ہوسکے جہاں سے اِس دہشت گردی کو فکری و نظریاتی غذا حاصل ہوتی ہے۔

شیخ الاسلام ڈاکٹر محمد طاہرالقادری نے گزشتہ چونتیس سال سے انتہا پسندی، تنگ نظری، فرقہ واریت اور دہشت گردی کے خلاف علمی وفکری میدانوں میں بھرپور جد و جہد کی

ہے۔ اِنتہا پسندی اور دہشت گردی کے خلاف ناقابلِ تردید دلائل و براہین پر مشتمل آپ کا تاریخی فتوی 2010ء سے کتابی شکل میں دست یاب ہے۔ یہ مبسوط فتویٰ اُردو، انگریزی، ہندی اور انڈونیشین زبانوں میں شائع ہوچکا ہے جب کہ عربی، نارویجن، ڈینش، فرانسیسی، جرمن اور اسپینش زبانوں میں زیرِ اِشاعت ہے۔ اِنتہا پسندانہ تصورات ونظریات کے خلاف اور اِسلام کے محبت و رحمت، اَمن و رواداری اور عدمِ تشدد کی تعلیمات پر مبنی حضرت شیخ الاسلام کی درجنوں کتب منظرعام پر آچکی ہیں، جن میں سے بعض درج ذیل ہیں:

1. Fatwa on Terrorism and Suicide Bombings
2. Islam on Mercy and Compassion
3. Muhammad ﷺ: The Merciful
4. Muhammad ﷺ: The Peacemaker
5. Relations of Muslims and non-Muslims
6. Islam on Serving Humanity
7. Islam on Love & non-Violence
8. The Supreme Jihad
9. Islamic Means of Peace
10. Peace, Integration and Human Rights
11. Teachings of Islam Series: Peace and Submission
12. Teachings of Islam Series: Faith
13. Teachings of Islam Series: Spiritual & Moral Excellence
14. Islamic Spirituality & Modern Science (The Scientific Bases of Sufism)
15. دہشت گردی اور فتنہ خوارج (مبسوط تاریخی فتویٰ)
16. اِسلام اور اَہلِ کتاب (تعلیماتِ قرآن و سُنّت اور تصریحاتِ اَئمہ دین)

17. الجہاد الاکبر

18. اِسلام میں محبت اور عدمِ تشدّد

19. اَلْبَيَان فِي رَحْمَةِ الْمَنَّان ﴿رحمتِ اِلٰہی پر اِیمان اَفروز اَحادیثِ مبارکہ کا مجموعہ﴾

20. اَلْوَفَا فِي رَحْمَةِ النَّبِيِّ الْمُصْطَفٰی ﷺ ﴿جمیع خلق پر حضور نبی اکرم ﷺ کی رحمت و شفقت﴾

21. سلسلۂ اَربعینات: اَلْعَطَاءُ الْعَمِيْم فِي رَحْمَةِ النَّبِيِّ الْعَظِيْم ﷺ ﴿رحمتِ مصطفیٰ ﷺ﴾

22. اَلْأَحْكَامُ الشَّرْعِيَّة فِي كَوْنِ الْإِسْلَامِ دِيْنًا لِخِدْمَةِ الْإِنْسَانِيَّة (اِسلام اور خدمتِ اِنسانیت)

اب ضرورت اِس اَمر کی تھی کہ اِس علمی ذخیرہ کو سامنے رکھتے ہوئے ایک قدم اور آگے بڑھا جائے اور مختلف طبقاتِ زندگی کے لیے مختلف دورانیے کے کورسز تیار کیے جائیں تاکہ ان کورسز کے ذریعے معاشرے کے ہر فرد کو عملی طور پر اتنا تیار اور پختہ کر دیا جائے کہ وہ کسی بھی سطح پر اِنتہا پسندانہ نظریات و تصورات سے نہ صرف خود محفوظ رہیں بلکہ اپنے اپنے حلقات میں اِسلام کے اَمن و محبت اور برداشت پر مبنی اَفکار و کردار کو بھی عام کر سکیں۔

اِس وقت عالم انسانیت کا سب سے اہم مسئلہ اَمن اَمان کی بحالی ہے۔ اس اہم اور فوری مقصد کو حاصل کرنے کے لیے کوئی ادارہ، ریاست یا یونی ورسٹی آگے نہیں بڑھی کہ قیامِ اَمن اور اِنسداد دہشت گردی و انتہا پسندی کو ایک science، subject اور curriculum کے طور پر متعارف کروایا جائے۔ شیخ الاسلام ڈاکٹر محمد طاہر القادری نے اس فوری اور ناگزیر ضرورت کا بروقت اِدراک کرتے ہوئے فیصلہ فرمایا کہ تحریک منہاج القرآن اپنی تعمیری اور فکری روایات کے مطابق اِس ذمہ داری کو بھی پورا کرے۔ اِس مقصد کے

حصول کے لیے اُنہوں نے براہِ راست اپنی نگرانی اور ہدایات کی روشنی میں تحریک منہاج القرآن کے تحقیقی ادارے 'فریدِ ملّتؒ ریسرچ انسٹی ٹیوٹ (FMRi)' کے محققین سے 'فروغِ اَمن اور اِنسدادِ دہشت گردی کا اِسلامی نصاب (Islamic Curriculum on Peace and Counter-Terrorism)' مرتب کروایا ہے جو پانچ مختلف طبقات کے لیے تیار کیا گیا ہے۔ آپ نے جملہ نصابات کی ہر ہر مرحلے پر نہ صرف نگرانی کی بلکہ تمام مسودات بھی ملاحظہ فرمائے۔ اِس طرح الحمد للہ اِس اَہم اور وقیع پراجیکٹ کو پایہ تکمیل تک پہنچانے کی سعادت بھی تحریک منہاج القرآن کے نصیب میں آئی۔ تحریک منہاج القرآن کی طرف سے نہ صرف اُمتِ مسلمہ بلکہ پوری دنیا کے لیے یہ ایک عدیم النظیر اور فقید المثال تحفہ ہے۔ اِن شاء اللہ یہ نصابات بحالیِ اَمن کے سلسلے میں مختلف طبقاتِ معاشرہ کی فکری و نظریاتی تربیت کے سلسلے میں ایک سنگِ میل ثابت ہوں گے۔

زیرِ نظر نصاب سول سوسائٹی کے تمام طبقات کے لیے مرتب کیا گیا ہے چاہے اُن کا تعلق کسی بھی شعبہ ہائے زندگی سے ہو۔ یہ عوام الناس میں محبت و مودت، عدمِ تشدد اور معاشرے میں اِسلام کے تصورِ اَمن و سلامتی کے کلچر کو فروغ دینے کے لیے تیار کیا گیا ہے۔ **بقیہ چار نصابات کے برعکس یہ صرف نصاب نہیں ہے بلکہ ایک مکمل درسی کتاب ہے جس میں نصاب کی تمام تفصیلات مع مشتملات شامل کر دی گئی ہیں۔**

اِس نصاب کے معلمین و اساتذہ کی سہولت کے لیے نصاب کے آخر میں شیخ الاسلام کی تمام متعلقہ کتب اور اُردو و انگریزی خطابات کی فہرست بھی درج کر دی گئی ہے۔ نیز نصاب میں درج شدہ مصادر و مراجع کی طباعتی تفصیلات بھی بالکل آخر میں الگ سے شامل کر دی گئی ہیں۔

شیخ الاسلام ڈاکٹر محمد طاہر القادری کی ہدایات اور رہنمائی میں مرتب کردہ 'فروغِ اَمن اور اِنسدادِ دہشت گردی کا اِسلامی نصاب' نہایت جامع ہے۔ اگر مقتدر طبقات معتدل

فکر کو پروان چڑھانے کے لیے اِس اِسلامی نصاب سے کما حقہٗ اِستفادہ کرتے ہیں اور مذکورہ طبقات کے لیے اِس کے کورسز کا بھرپور اِہتمام کرتے ہیں تو ہمیں اللہ رب العزت کی بارگاہ میں کامل یقین ہے کہ معاشرے سے اِنتہا پسندی و تنگ نظری کے عفریت کا ہمیشہ کے لیے خاتمہ ہوگا، اِنتہا پسندوں کی صورت میں دہشت گردوں کو ملنے والی نرسری کی نشو و نما ممکن نہ رہے گی اور اِن شاء اللہ تعالیٰ ہماری دنیا صحیح اِسلامی تعلیمات کے مطابق اَمن و سلامتی، تحمل و برداشت، رواداری اور ہم آہنگی کا گہوارہ بن سکے گی۔

ڈاکٹر رحیق اَحمد عباسی

فریدِ ملّت رِیسرچ اِنسٹی ٹیوٹ

# نصاب کے اَغراض و مقاصد

یہ کورس سول سوسائٹی کے تمام طبقات کے لیے مرتب کیا گیا ہے چاہے ان کا تعلق کسی بھی شعبہ ہائے زندگی سے ہو۔ اِس کورس کے بنیادی مقاصد درج ذیل ہیں:

1۔ عوام الناس میں محبتِ اِنسانیت، برداشت اور عدمِ تشدد کے کلچر کو فروغ دینا

2۔ معاشرے میں اِسلام کے تصورِ اَمن و سلامتی کو فروغ دینا

3۔ حضور نبی اکرم ﷺ کی ذاتِ مبارکہ کو بطور پیغمبرِ اَمن و رحمت اُجاگر کرنا

4۔ اَفرادِ معاشرہ میں حقیقی مسلمان کی صفات پیدا کرنے کی ترغیب دینا

5۔ عوام کو اِنتہا پسندی اور دہشت گردی پر مبنی فکر سے متنفر کرنا

6۔ اِنتہا پسندی اور دہشت گردی کے خاتمے کی اِجتماعی جد و جہد کے لیے عوامی شعور بیدار کرنا

7۔ قرآن و حدیث کی روشنی میں دہشت گردی کی سزا کو واضح کرنا

8۔ غیر مسلموں کو ایذا رسانی اور انہیں قتل کرنے کی ممانعت کو واضح کرنا

9۔ جہاد اور مسلح بغاوت کی اِصطلاحات کی وضاحت اور اِزالۂ اِشکالات

10۔ انتہا پسندی اور دہشت گردی کی تاریخ اور دہشت گردوں کی علامات کو واضح کرنا

11۔ عامۃ الناس کو انتہا پسندی اور دہشت گردی کی ہر طرح کی معاونت اور ہمدردی سے دور کرنا

## دورانیہ

یہ کورس چھ گھنٹے کی تدریس پر مشتمل ہوگا۔ اسے دو گھنٹے کی کلاس کی صورت میں تین روز میں اور ایک گھنٹہ کی کلاس کی صورت میں ایک ہفتہ میں مکمل کروایا جاسکے گا۔

## متوقع شرکاء

یہ کورس سول سوسائٹی کے لیے ہے۔ اس کورس میں شرکت کے لیے تعلیمی قابلیت کی ضرورت نہیں، البتہ اردو اور قرآن مجید پڑھنے کی قابلیت رکھنے والے شرکا کو ترجیح دی جائے گی۔

## اَساتذہ

اس کورس کو پڑھانے کے لیے نظامتِ دعوت و تربیت کے اسکالرز کی خدمات لی جائیں گی۔ بعد ازاں فیلڈ سے اسکالرز، خطباء اور علماء کی بھی خدمات لی جائیں گی۔

اسلام سراپا امن و سلامتی ہے۔اسلام اپنی تعلیمات کے ذریعے ایک ایسا مسلمان تیار کرنا چاہتا ہے جو معاشرے کے لئے امن کا پیامبر ہو۔جس کی ذات سے دوسروں کو کسی بھی قسم کی کوئی تکلیف نہ پہنچے بلکہ وہ شخص افرادِ معاشرہ کو امن تقسیم کرنے والا ہو۔ معاشرے سے ظلم و ستم، ناانصافی، قتل و غارت گری اور دہشت گردی کے خاتمے کے لئے ضروری ہے کہ اسلام کی تعلیماتِ امن و محبت کو عام کیا جائے۔ آج بدقسمتی سے مسلمان اور مومن کی پہچان کو اس کے چہرے، لباس، ظاہری وضع قطع اور چند عبادات کے ساتھ مخصوص کر لیا گیا ہے۔ اسلام اور ایمان کا معنی و مفہوم کیا ہے؟ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی نگاہ میں ایک مومن یا مسلم کی حقیقی علامات کونسی ہیں؟ اور کیا اسلام میں کسی قسم کی تنگ نظری، انتہا پسندی یا دہشت گردی کی کوئی گنجائش ہے؟ ہم ان تمام سوالات کے جوابات کا قرآن و حدیث کی روشنی میں جائزہ لیتے ہیں۔

## ۱۔ اِسلام دینِ اَمن و سلامتی ہے

اسلام بذاتِ خود امن و سلامتی کا دین ہے اور دوسروں کو بھی امن و عافیت کے ساتھ رہنے کی تلقین کرتا ہے۔ اسلام کے دینِ امن و سلامتی ہونے کی سب سے بڑی دلیل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے بھیجے ہوئے دین کے لئے نام ہی 'اسلام' پسند کیا ہے۔ ارشاد ہوتا ہے:

۱۔ اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللهِ الْاِسْلَامُ. (۱)

بے شک دین اللہ کے نزدیک اسلام ہی ہے۔

۲۔ وَرَضِيْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِيْنًا. (۲)

(۱) آل عمران، ۳: ۱۹

(۲) الحج، ۲۲: ۷۸

اور تمہارے لیے اسلام کو (بطورِ) دین (یعنی مکمل نظامِ حیات کی حیثیت سے) پسند کر لیا۔

۳۔ هُوَ سَمّٰكُمُ الْمُسْلِمِيْنَ مِنْ قَبْلُ وَفِيْ هٰذَا.[(۱)]

اس (اللہ) نے تمہارا نام مسلمان رکھا ہے، اس سے پہلے (کی کتابوں میں) بھی اور اس (قرآن) میں بھی۔

## ۲۔ لفظِ اِسلام کا معنی اور مفہوم

لفظِ اسلام سَلَمَ یا سَلِمَ سے ماخوذ ہے، جس کے معنی امن و سلامتی اور خیر و عافیت کے ہیں۔ اسلام اپنے لغوی معنی کے اعتبار سے سراسر امن (peace) ہے۔ گویا امن و سلامتی کا معنی لفظِ اسلام کے اندر ہی موجود ہے۔ لہٰذا اپنے معنی کے اعتبار سے ہی اسلام ایک ایسا دین ہے جو خود بھی سراپا سلامتی ہے اور دوسروں کو بھی امن و سلامتی، محبت و رواداری، اعتدال و توازن اور صبر و تحمل کی تعلیم دیتا ہے۔

امام راغب اصفہانی بیان کرتے ہیں: اَلسِّلْم اور اَلسَّلَامَة کا معنی ظاہری اور باطنی آفات سے پاک ہونا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

اِلَّا مَنْ اَتَى اللّٰهَ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ ۝[(۲)]

مگر وہی شخص (نفع مند ہوگا) جو اللہ کی بارگاہ میں سلامتی والے بے عیب دل کے ساتھ حاضر ہوا ۝

باری تعالیٰ نے بھی اپنا ایک نام السّلام بیان فرمایا ہے، جس کا سبب بھی اَلسَّلَامَةُ مِنَ الْعَيْبِ وَالنَّقْصِ وَالْفَنَا یعنی اللہ تعالی کا ہر عیب، نقص اور فنا سے پاک ہونا ہے۔ اِس سے لفظِ 'اسلام' کے مذکورہ بالا معنی پر دلالت واقع ہوتی ہے کیونکہ اسمِ الٰہی ہونے کے باعث یہ لفظ اور اس کا مدلول اپنے اندر سلامتی، حسن، بھلائی اور خیر کے تمام معانی جمع کیے ہوئے ہے اور جملہ

(۱) المائدۃ، ۵: ۳

(۲) الشعراء، ۲۶: ۸۹

عوارضِ فساد کی مکمل نفی لیے ہوئے ہے۔

اسی وجہ سے تسلیم یعنی سلام کرنے کے عمل کو ہر مسلمان کا شعارِ ملاقات اور اس کی علامتِ اسلام بنا دیا گیا ہے کہ جب بھی دو مسلمان باہم ملیں تو ایک دوسرے کو **السلام علیکم** کہہ کر امن و سلامتی کی دعا اور پیغام دیں اور ایک دوسرے کے لئے ہر قسم کے شر و فساد اور عدوان وطغیان سے محفوظ رہنے کی نیک خواہش کا اظہار کریں۔ یہی حکم مسلمانوں کو **خروج عن الصلوٰۃ** پر دیا گیا ہے کہ نماز کا اختتام بھی دائیں بائیں ہر ایک کے لیے سلامتی، امن، امان اور حفاظت و عافیت کے پیغام پر کریں۔

جنت کو بھی **دَارُ السَّلَامَ** اسی لئے کہا گیا ہے کہ اس میں کوئی فنا اور موت نہ ہوگی۔ نہ کسی کی زندگی کو خطرہ ہوگا، نہ کسی کی صحت کو، نہ کسی کی عزت کو پریشانی لاحق ہوگی اور نہ کسی کی حرمت کو۔

**اسلام اپنے لفظ، معنی اور عنوان کے لحاظ سے کلیتًا امن وسلامتی، خیر و عافیت اور حفظ و امان کا نام ہے۔ دوسرے لفظوں میں اسلام فساد و ہلاکت سے نہ صرف محفوظ و مامون ہونے بلکہ ہر ایک کو محفوظ و مامون رکھنے کا نام ہے۔ اس میں اصلاً کسی فساد انگیزی، تباہی و بربادی اور تفرقہ و انتشار کی گنجائش ہی نہیں ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اس کی تعلیمات کا ہر پہلو انتہا پسندی اور دہشت گردی کی نفی کرتا ہے اور اس کی جگہ بھلائی، آبادی، شادابی، سلامتی، ترقی، عافیت اور نفع بخشی کی ترغیب اور ضمانت دیتا ہے۔ سو جس شخص کا طرزِ عمل اسلام کے اساسی معنی اور اس کے فکری و عملی اطلاق سے متصادم ہوگا اس کا اسلام سے ہرگز کوئی تعلق اور واسطہ نہیں ہوگا۔**

## ۳۔ مسلمان کی علامات و صفات

حضور نبی اکرم ﷺ نے مسلمان کی پہچان، اعمال اور ظاہری حُلیے سے نہیں کروائی بلکہ اخلاق سے کروائی ہے۔ آپ ﷺ نے مسلمان کی جتنی بھی علامات بیان کی ہیں ان کا تعلق افرادِ معاشرہ کے ساتھ باہمی حسن سلوک سے ہے۔

## (۱) دوسروں کے لیے امن وسلامتی کا ضامن ہونا

۱۔ حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص ﷛ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

اَلْمُسْلِمُ مَنْ سَلِمَ الْمُسْلِمُونَ مِنْ لِسَانِهِ وَيَدِهِ. (۱)

مسلمان وہ ہے جس نے اپنی زبان اور اپنے ہاتھ سے دوسرے مسلمانوں کو محفوظ رکھا۔

۲۔ اِمام احمد بن حنبل اپنی مسند میں حضرت عبد اللہ بن عمرو بن العاص ﷛ سے روایت کرتے ہیں:

أنّ رجلاً قال: يا رسول الله، أيُّ الإسْلام أفضلُ؟ قَالَ ﷺ: مَنْ سَلِمَ النَّاس مِنْ لِّسَانِهِ وَيَدِهِ. (۲)

ایک شخص نے حضور نبی اکرم ﷺ سے عرض کیا: یا رسول اللہ! کون سا اِسلام افضل ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: (اُس شخص کا اِسلام سب سے بہتر ہے) جس کی زبان اور ہاتھ سے تمام لوگ محفوظ رہیں۔

---

(۱) ۱۔ بخاري، الصحيح، كتاب الإيمان، باب من سلم المسلمون من لسانه ويده، ۱: ۱۳، رقم: ۱۰
۲۔ مسلم، الصحيح، كتاب الإيمان، باب بيان تفاضل الإسلام وأيّ أُموره أفضل، ۱: ۶۵، رقم: ۴۱
۳۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۳: ۴۴۰، رقم: ۱۵۶۷۳
۴۔ ترمذی، السنن، كتاب الإيمان، باب ما جاء في أن المسلم من سلم المسلمون من لسانه ويده، ۵: ۱۷، رقم: ۲۶۲۷
۵۔ ابن حبان، الصحيح، ۱: ۴۰۶، رقم: ۱۸۰
(۲) أحمد بن حنبل، المسند، ۲: ۱۸۷، رقم: ۶۷۵۳

مذکورہ حدیثِ مبارکہ میں حضور نبی اکرم ﷺ نے أَيُّ الْإِسْلَامِ أَفْضَلُ کا جواب مَنْ سَلِمَ النَّاسَ مِنْ لِسَانِهِ وَيَدِهِ دے کر لوگوں کے اس اعتراض کو رفع فرما دیا ہے کہ 'ہم کس کا اسلام مانیں اور کس کا نہ مانیں'۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے اسلام کا واضح تصور ( crystal clear vision) دیتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ بہترین اسلام ان لوگوں کا ہے جن کے ہاتھ اور زبان سے تمام طبقاتِ انسانی محفوظ رہیں جو بقاے باہمی، محبت و رواداری، تحمل و برداشت اور بین المذاہب رواداری کے علم بردار ہوں۔ اس کے برعکس اگر کوئی تبلیغ و تنفیذِ دین کے لیے انتہا پسندی، نفرت و تعصب، افتراق و انتشار اور جبر و تشدد کا راستہ اختیار کرے اور پُراَمن شہریوں کا خون بہائے تو ایسے لوگ، چاہے ظاہری طور پر اَعمالِ شرعی کے پابند ہی کیوں نہ ہوں، ان کا دعویٰ اسلام ہرگز پسندیدہ اور مقبول نہیں ہو سکتا کیونکہ حضور نبی اکرم ﷺ نے حقیقی اسلام کو پرکھنے کا معیار (criterion) بنیادی طور پر امن و سلامتی کو قرار دیا ہے۔

## (۲) کثرت سے سلام کرنا اور کھانا کھلانا

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ایک شخص نے بارگاہِ رسالت مآب ﷺ میں عرض کیا: 'کون سا اِسلام بہتر ہے؟' آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**تُطْعِمُ الطَّعَامَ، وَتَقْرَأُ السَّلَامَ عَلٰى مَنْ عَرَفْتَ وَمَنْ لَمْ تَعْرِفْ.** (۱)

(بہترین اسلام یہ ہے کہ) تم (دوسروں کو) کھانا کھلاؤ اور (ہر ایک کو) سلام کرو، خواہ تم اسے جانتے ہو یا نہیں جانتے۔

---

(۱) ۱۔ بخاری، الصحیح، کتاب الإیمان، باب إطعام الطعام مِنَ الإسلام، ۱: ۱۳، رقم: ۱۲
۲۔ أیضاً، باب إفشاء السلام مِن الإسلام، ۱: ۱۹، رقم: ۲۸
۳۔ مسلم، الصحیح، کتاب الإیمان، باب بیان تفاضل الإسلام ونصف أموره أفضل، ۱: ۶۵، رقم: ۳۹

## (۳) مسلمان مددگار ہوتا ہے

۱۔ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

**اَلْمُسْلِمُ أَخُو الْمُسْلِمِ، لَا يَظْلِمُهُ وَلَا يُسْلِمُهُ، مَنْ كَانَ فِي حَاجَةِ أَخِيهِ كَانَ اللهُ فِي حَاجَتِهِ، وَمَنْ فَرَّجَ عَنْ مُسْلِمٍ كُرْبَةً فَرَّجَ اللهُ عَنْهُ كُرْبَةً مِنْ كُرُبَاتِ يَوْمِ الْقِيَامَةِ، وَمَنْ سَتَرَ مُسْلِمًا سَتَرَهُ اللهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ.** (۱)

ایک مسلمان دوسرے مسلمان کا بھائی ہے، نہ وہ اس پر ظلم کرتا ہے اور نہ اسے بے یار و مددگار چھوڑتا ہے۔ جو شخص اپنے کسی (مسلمان) بھائی کی حاجت روائی کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کی حاجت روائی فرماتا ہے۔ جو شخص کسی مسلمان کی (دُنیوی) مشکل حل کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کی قیامت کی مشکلات میں سے کوئی مشکل حل فرمائے گا اور جو شخص کسی مسلمان کی پردہ پوشی کرتا ہے اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس کی پردہ پوشی فرمائے گا۔

۲۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

**الْمُسْلِمُ أَخُو الْمُسْلِمِ، لَا يَظْلِمُهُ وَلَا يَخْذُلُهُ وَلَا يَحْقِرُهُ،... بِحَسْبِ امْرِيءٍ مِنَ الشَّرِّ أَنْ يَحْقِرَ أَخَاهُ الْمُسْلِمَ. كُلُّ الْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ حَرَامٌ؛ دَمُهُ وَمَالُهُ وَعِرْضُهُ.** (۲)

(۱) ۱۔ بخاری، الصحیح، کتاب المظالم، باب لا یظلم المسلم المسلم ولا سلمه، ۲: ۸۶۲، رقم: ۲۳۱۰

۲۔ مسلم، الصحیح، کتاب البر والصلة والآداب، باب تحریم الظلم، ۴: ۱۹۹۶، رقم: ۲۵۸۰

۳۔ ترمذی، السنن، کتاب الحدود، باب ما جاء فی الستر علی المسلم، ۴: ۳۴، رقم: ۱۴۲۶

(۲) ۱۔ مسلم، الصحیح، کتاب البر والصلة والآداب، باب تحریم ظلم المسلم وخذله واحتقاره ودمه وعرضه وماله، ۴: ۱۹۸۶، رقم: ۲۵۶۴ ←

مسلمان مسلمان کا بھائی ہے، وہ نہ تو اس پر ظلم کرتا ہے، نہ اُسے ذلیل کرتا ہے اور نہ ہی اسے حقیر سمجھتا ہے۔ ۔۔۔کسی مسلمان کے لئے اتنی برائی (ہی) کافی ہے کہ وہ اپنے کسی مسلمان بھائی کو حقیر سمجھے۔ ایک مسلمان پر دوسرے کا خون، اس کا مال اور اس کی عزت (و آبرو پامال کرنا) حرام ہے۔

حضور نبی اکرم ﷺ نے مذکورہ بالا اَحادیث مبارکہ میں بعض مقامات پر مطلقاً لفظِ 'النَّاس' استعمال کر کے اس حقیقت کی طرف واضح اشارہ فرما دیا ہے کہ **مسلمان اور مومن صرف وہی شخص ہو گا جس سے بلا تفریقِ دین و مذہب ہر شخص کی جان و مال اور عزت و آبرو محفوظ ہو۔ لہٰذا جو شخص آدمیت و انسانیت کا احترام ملحوظِ خاطر نہ رکھے اور قتل و غارت گری، فساد انگیزی اور جبر و تشدد کا راستہ اختیار کرے، وہ کتنی ہی عبادت و ریاضت کرتا پھرے، ہرگز مومن نہیں ہو سکتا۔ اگر کسی شخص نے داڑھی رکھی ہو، تسبیح و تہلیل بھی کرتا ہو، نماز پنجگانہ ادا کرتا ہو، روزوں کا اہتمام کرتا ہو، تہجد گذار اور قائم اللیل ہو اور دعوت و تبلیغ کے علاوہ ہر سال حج و عمرہ بھی کرتا ہو، الغرض تمام عبادات کے باوجود اس سے لوگوں کی جان و مال محفوظ نہ ہوں تو یہ تمام عبادات اسے اللہ کے عذاب سے نہیں بچا سکتیں، کیونکہ حقیقی فلاح کا انحصار محض ظاہری عبادات پر نہیں بلکہ قلبِ سلیم پر ہے۔** یعنی اگر اندر کا انسان نہیں بدلا، وہ وحشی اور درندہ ہے تو باہر کے انسان کو جتنے بھی پارسائی کے لبادے اوڑھا لیں، اس سے اللہ کو ہرگز دھوکہ نہیں دیا جا سکتا۔

## ۴۔ لفظِ ایمان کا معنی و مفہوم

لفظِ ایمان أَمِنَ يَأْمَنُ أَمْناً سے مصدر ہے۔ اس کے معنی میں بھی اسلام کی طرح 'امن و امان' کی ہی کامل دلالت ہے۔ إِيْمَان اور آمَنَ لغتِ عرب میں دو طرح آتے ہیں: متعدی

---

۲۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۲: ۲۷۷، رقم: ۷۷۱۳

۳۔ عبد بن حميد، المسند، ۱: ۴۲۰، رقم: ۱۴۴۲

۴۔ بيهقي، السنن الكبرى، ۶: ۹۲، رقم: ۱۱۲۷۶

۵۔ أيضاً، شعب الإيمان، ۵: ۲۸۰، رقم: ۶۶۶۰

اور غیر متعدی۔ اس طرح لفظِ مومن کے دو معنی ہوئے: خود امن پانے والا اور دوسروں کو امن فراہم کرنے والا۔ حدیثِ نبوی میں ستاروں کو أَمَنَةٌ کہا گیا ہے: اَلنُّجُوْمُ أَمَنَةُ السَّمَاءَ، فَإِذَا ذَهَبَتِ النُّجُوْمُ أَتَی السَّمَاءَ مَا تُوْعَدُ۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ ستارے آسمانی کائنات کی امان ہیں۔ جب وہ باہم ٹکرا کر گر جائیں گے تو قیامت آ جائے گی یعنی کائنات کا خاتمہ ہو جائے گا اسی طرح حضور ﷺ نے خود کو اپنے صحابہ کے لئے أَمَنَةٌ فرمایا: وَأَنَا أَمَنَةٌ لِأَصْحَابِي فَإِذَا ذَهَبْتُ أَتٰی أَصْحَابِي مَا يُوْعَدُوْنَ[1] 'میں اپنے اصحاب کے لئے امان ہوں، جب میں دنیا سے ظاہراً رخصت ہو جاؤں گا تو ان پر مخالفتوں، بغاوتوں اور عداوتوں کے فتنے ٹوٹ پڑیں گے جن کا ان سے وعدہ کیا گیا ہے'۔

الغرض ہر جگہ أَمَنَة، اَمن، امان کے معنی میں بیان ہوا ہے اور یہی لغت میں لفظِ ایمان کی اصل ہے۔ سو معلوم ہوا کہ لفظ ایمان کے مادہ میں اور اس کے تمام مشتقات (derivatives) میں امن، امان ہی کا مفہوم پایا جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جس شخص کا عمل یا اقدام امن امان کے خلاف ہے بلکہ اس کی تباہی اور خاتمہ کا باعث ہے اور وہ اپنی کارروائیوں سے خوف پھیلاتا ہے اور دہشت گردی، قتل و غارت گری اور تباہ کاری کا مرتکب ہوتا ہے تو اس کا کوئی تعلق ایمان سے نہیں ہوسکتا۔

## ۵۔ مومن کی علامات و صفات

مسلم کی طرح مومن کی تمام علامات بھی اخلاق حسنہ سے ہی متعلق ہیں۔ ایک حقیقی مومن وہی ہے جو دوسروں کی جان و مال عزت وآبرو کا محافظ ہو، پڑوسی کا خیال رکھے اور انسانیت کی تکریم کرے۔

---

(۱) ۱۔ مسلم، الصحيح، كتاب فضائل الصحابة، باب بيان أن بقاء النبي ﷺ أمان لأصحابه وبقاء أصحابه أمان للأمة، ۴: ۱۹۶۱، رقم: ۲۵۳۱
۲۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۴: ۳۹۸، رقم: ۱۹۵۸۴
۳۔ أبو يعلى، المسند، ۱۳: ۲۶۰، رقم: ۷۲۷۶

## (۱) جان و مال اور عزتوں کا محافظ

حضور نبی اکرم ﷺ نے ایمان کو امن، امان اور امانت داری کے ساتھ مشروط فرمایا ہے۔

۱۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**اَلْمُؤْمِنُ مَنْ أَمِنَهُ النَّاسُ عَلَى دِمَائِهِمْ وَأَمْوَالِهِمْ.** (۱)

مومن وہ ہے کہ جس کے پاس لوگ اپنے خون (یعنی جان) اور مال محفوظ سمجھیں۔

۲۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**أَكْمَلُ الْمُؤْمِنِيْنَ مَنْ سَلِمَ الْمُسْلِمُوْنَ مِنْ لِّسَانِهِ وَيَدِهِ.** (۲)

سب سے کامل ایمان والا وہ ہے جس کی زبان اور ہاتھ سے دوسرے مسلمان محفوظ رہیں۔

## (۲) پڑوسی اور مہمان کی تکریم کرنے والا

۱۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

**مَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَلَا يُؤْذِ جَارَهُ، وَمَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَلْيُكْرِمْ ضَيْفَهُ، وَمَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَلْيَقُلْ خَيْرًا أَوْ لِيَصْمُتْ.** (۳)

جو اللہ ﷻ پر اور روزِ قیامت پر ایمان رکھتا ہے اپنے ہمسائے کو نہ ستائے، جو اللہ ﷻ

(۱) ۱۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۲: ۳۷۹، رقم: ۸۹۱۸
۲۔ نسائي، السنن، كتاب الإيمان وشرائعه، ۸: ۱۰۴، رقم: ۴۹۹۵

(۲) ۱۔ حاكم، المستدرك على الصحيحين، ۱: ۵۴، رقم: ۲۳
۲۔ ابن حبان، الصحيح، ۱: ۴۲۶، رقم: ۱۹۷

(۳) ۱۔ بخاری، الصحيح، كِتاب الأَدَب، باب مَن كَانَ يُؤْمِنَ بِاللهِ وَالْيَوْمِ الآخِرِ فَلَا يُؤْذِ جَارَهُ، ۵: ۲۲۴۰، رقم: ۵۶۷۲

اور روزِ قیامت پر ایمان رکھتا ہے اپنے مہمان کی عزت کرے اور جو اللہ ﷻ اور روزِ قیامت پر ایمان رکھتا ہے اُسے چاہیے کہ اچھی بات کرے یا خاموش رہے۔

۲۔ حضرت ابو شریح رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے اِرشاد فرمایا:

**وَاللهِ لَا يُؤْمِنُ، وَاللهِ لَا يُؤْمِنُ، وَاللهِ لَا يُؤْمِنُ. قِيْلَ: مَنْ يَا رَسُوْلَ اللهِ؟ قَالَ: الَّذِي لَا يَأْمَنُ جَارُهُ بَوَائِقَهُ.** (۱)

خدا کی قسم! وہ ایمان والا نہیں، خدا کی قسم! وہ ایمان والا نہیں، خدا کی قسم! وہ ایمان والا نہیں۔ عرض کیا گیا: یا رسول اللہ! کون (مومن نہیں)؟ آپ ﷺ نے فرمایا: جس کا پڑوسی اس کی ایذا رسانی سے محفوظ نہیں۔

۳۔ مزید یہ ارشادِ گرامی بھی اسی تصور کی تائید کرتا ہے:

---

........ ۲۔ أيضاً، باب إِكْرَامِ الضَّيْفِ وَ خِدْمَتِهِ إِيَّاهُ بِنَفْسِهِ، ۵: ۲۲۷۳، رقم: ۵۷۸۵

۳۔ أيضاً، كتاب الرِّقَاقِ، باب حِفْظِ اللِّسَانِ، ۵: ۲۳۷۶، رقم: ۶۱۱۰

۴۔ مسلم، الصحيح، كتاب الإيمان، باب الحث على إكرام الجار والضيف ولزوم الصمت إلا عن الخير، ۱: ۶۸، ۶۹، رقم: ۴۷، ۴۸

۵۔ أبو داود، السنن، كتاب الأدب، باب فی حق الجوار، ۴: ۳۳۹، رقم: ۵۱۵۴

۶۔ ترمذی، السنن، كتاب الصفة والرقائق والورع، باب: (۵۰)، ۴: ۶۵۹، رقم: ۲۵۰۰

۷۔ ابن ماجه، السنن، كتاب الأدب، باب حق الجوار، ۲: ۱۲۱۱، رقم: ۳۶۷۲

(۱) ۱۔ بخاری، الصحيح، كتابُ الأدَب، باب إِثْمِ مَن لَا يَأمَنُ جَارُهُ بَوَائِقَهُ، ۵: ۲۲۴۰، رقم: ۵۶۷۰

۲۔ مسلم، الصحيح، كتاب الإيمان، باب بيان تحريم ايذاء الجار، ۱: ۶۸، رقم: ۴۶

**لَا إِيْمَانَ لِمَنْ لَا أَمَانَةَ لَهُ.** (۱)

جس شخص کی زندگی میں امانت نہیں ہے (یعنی وہ لوگوں کی جان و مال اور دیگر حقوق و فرائض پر امین نہیں ہے) وہ قطعاً صاحبِ ایمان نہیں ہے۔

## (۳) بھوکوں کو کھانا کھلاتا ہے

حضور نبی اکرم ﷺ نے تو ایمان کا اطلاق اس کردار سے مشروط فرما دیا ہے:

**مَا آمَنَ بِی مَنْ بَاتَ شَبْعَانًا وَجَارُهُ جَائِعٌ.** (۲)

جس شخص کا پڑوسی بھوکا ہو اور وہ خود پیٹ بھر کر کھانا کھائے اور سو جائے، تو وہ شخص مجھ پر ایمان ہی نہیں لایا۔

## (۴) مومن غمگسار ہوتا ہے

۱۔ حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

**مَثَلُ الْمُؤْمِنِيْنَ فِي تَوَادِّهِمْ وَتَرَاحُمِهِمْ وَتَعَاطُفِهِمْ مَثَلُ الْجَسَدِ، إِذَا اشْتَكٰى مِنْهُ عُضْوٌ تَدَاعٰى لَهُ سَائِرُ الْجَسَدِ بِالسَّهَرِ وَالْحُمّٰى.** (۳)

(۱) ۱۔ ابن حبان، الصحیح، ۱: ۴۲۲، رقم: ۱۹۴
۲۔ ابن خزیمة، الصحیح، ۴: ۵۱
۳۔ بیهقی، السنن الکبری، ۴: ۹۷
۴۔ ابن أبی شیبة، المصنف، ۶: ۱۵۹
۵۔ طبراني، المعجم الکبیر، ۸: ۱۹۵

(۲) ۱۔ طبرانی، المعجم الکبیر، ۱: ۲۵۹، رقم: ۷۵۱
۲۔ حاکم، المستدرک علی الصحیحین، ۲: ۱۵

(۳) ۱۔ بخاری، الصحیح، کتاب الأدب، باب رَحْمَةِ النَّاسِ وَالبَهَائِمِ، ۵: ۲۲۳۸، رقم: ۵۶۶۵

مومنین کی مثال ایک دوسرے پر رحم کرنے، دوستی رکھنے اور شفقت کا مظاہرہ کرنے میں ایک جسم کی طرح ہے۔ چنانچہ جب جسم کے کسی بھی حصہ کو تکلیف پہنچتی ہے تو سارا جسم بے خوابی اور بخار میں اس کا شریک ہوتا ہے۔

## (۵) کمالِ ایمان - عمدہ اخلاق

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

**أَكْمَلُ الْمُؤْمِنِيْنَ إِيْمَانًا أَحْسَنُهُمْ خُلُقًا، وَخِيَارُكُمْ خِيَارُكُمْ لِنِسَائِهِمْ.** (۱)

مومنوں میں سے کامل ترین ایمان اس شخص کا ہے جو ان میں سے بہترین اخلاق کا مالک ہے۔ اور تم میں سے بہترین اشخاص وہ ہیں جو اپنی بیویوں کے ساتھ حسنِ سلوک کرنے والے ہیں۔

## (۶) مومن انسانیت کی تکریم کرتا ہے

۱۔ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

---

۲۔ مسلم، الصحیح، کتاب البر والصلة والآداب، باب تراحم المؤمنین وتعاطفهم وتعاضدهم، ۴: ۱۹۹۹، رقم: ۲۵۸۶

۳۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۴: ۲۷۰

(۱) ۱۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۲: ۴۷۲، رقم: ۱۰۱۱۰

۲۔ ترمذی، السنن، کتاب الرضاع، باب ما جاء فی حق المرأة علی زوجها، ۳: ۴۶۶، رقم: ۱۱۶۲

۳۔ ابن حبان، الصحیح، ۲: ۲۲۷، رقم: ۴۷۹

۴۔ حاکم، المستدرک، ۱: ۴۳، رقم: ۲

۵۔ دارمی، السنن، ۲: ۴۱۵، رقم: ۲۷۹۲

۶۔ أبو یعلی، المسند، ۷: ۲۳۷، رقم: ۴۲۴۰

لَيْسَ الْمُؤْمِنُ بِالطَّعَّانِ وَلَا اللَّعَّانِ وَلَا الْفَاحِشِ وَلَا الْبَذِيءِ.[1]

کوئی بھی مومن بہت زیادہ طعنہ زنی کرنے والا، بہت زیادہ لعنت کرنے والا، بہت زیادہ بداخلاق اور فحش گو نہیں ہوتا۔

۲۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

ثَلَاثٌ مِنْ أَخْلَاقِ الإِيْمَانِ: مَنْ إِذَا غَضِبَ لَمْ يُدْخِلْهُ غَضَبُهُ فِي بَاطِلٍ، وَمَنْ إِذَا رَضِيَ لَمْ يُخْرِجْهُ رِضَاهُ مِنْ حَقٍّ، وَمَنْ إِذَا قَدَرَ لَمْ يَتَعَاطَ مَا لَيْسَ لَهُ.[2]

تین چیزیں اَخلاقِ اِیمان میں سے ہیں: جب کسی کو غصہ آئے تو وہ غصہ اسے (عمل) باطل میں نہ ڈال دے، جب کوئی خوش ہو تو وہ خوشی اسے حق سے نکال نہ دے اور جب کوئی شخص قدرت رکھنے کے باوجود وہ چیز نہیں لیتا جو اس کی نہیں ہے۔

**لفظِ اِسلام اور اِیمان کی معنوی وضاحت سے یہ بات واضح ہو چکی ہے کہ دین کے دونوں درجے، اسلام اور ایمان ہر عمل میں کلیتًا امن، امان اور عافیت و سلامتی کا تقاضا کرتے ہیں۔ امن، امان کو تباہ کرنے کا کوئی بھی عمل ہو، خواہ اسے کوئی بھی نعرہ دیا جائے، اس کے لیے**

---

(۱) ۱۔ ترمذی، السنن، کتاب البر والصلة، باب ما جاء فی اللعنة، ۴: ۳۵۰، رقم: ۱۹۷۷
۲۔ بخاری، الأدب المفرد: ۱۱۶، رقم: ۳۱۲، ۳۳۲
۳۔ ابن حبان، الصحیح، ۱: ۴۲۱، رقم: ۱۹۲
۴۔ حاکم، المستدرك، ۱: ۵۷، رقم: ۲۹

(۲) ۱۔ طبرانی، المعجم الصغیر، ۱: ۱۱۴، رقم: ۱۶۴
۲۔ دیلمی، مسند الفردوس، ۲: ۸۷، رقم: ۲۴۶۶
۳۔ ابن رجب، جامع العلوم والحکم، ۱: ۱۴۸
۴۔ هیثمی، مجمع الزوائد، ۱: ۵۹

کسی بھی سبب کا سہارا لیا جائے اور اسے کوئی بھی لباس اوڑھایا جائے، وہ نہ اسلام کے دائرے میں ہوگا نہ ایمان کے دائرے میں۔ بلکہ صراحتاً ایمان کے بھی خلاف ہو گا اور اسلام سے بھی متصادم ہوگا۔

باب دُوُم

# محبت و تکریمِ اِنسانیت

# اور

# عدمِ تشدد

’دین اسلام حقیقت میں دینِ محبت ہے‘۔ یہ ایک ایسا موضوع ہے جس کا تعلق ’دینِ اسلام‘ کے جامع فہم کے ساتھ ہے۔ حقیقت میں اِسلامی تعلیمات کا بنیادی تصور اِسی اساس پر قائم ہے اور دین کی تمام تعلیمات میں اس موضوع کی حیثیت بنیادی اور تشکیلی نوعیت کی ہے۔ دینِ اسلام میں محبت وشفقت کے تین مرکز ومحور ہیں:

۱۔ ذاتِ الٰہیہ

۲۔ ذاتِ مصطفیٰ ﷺ

۳۔ تعلیماتِ اِسلام

اللہ تبارک وتعالیٰ کی صفات بے شمار اور لامحدود ہیں، جن کا احاطہ کیا جا سکتا ہے نہ شمار لیکن قرآن مجید میں اس نے اپنی جس صفت کو اپنی ذات، توحید، اُلوہیت اور ربوبیت کے تعارف کے لیے خصوصیت سے منتخب فرمایا وہ اس کی صفتِ رحمت ہے۔ اس کے پیچھے بھی درحقیقت محبت ہی کا جذبہ کارفرما ہے۔ اس لیے کہ رحمت وہیں پر کی جاتی ہے جہاں محبت ہو۔

اِسی طرح حضور نبی اکرم ﷺ کی ذات اقدس اور آپ ﷺ کی نبوت و رسالت میں بھی نہ صرف انسانیت بلکہ تمام مخلوقِ خدا سے محبت کا جذبہ غالب و برتر نظر آتا ہے۔ قرآن مجید ہو یا آپ ﷺ کے فرامین و اعمال ہر جگہ محبت، شفقت اور رحمت کا بیان ہی کثرت کے ساتھ نمایاں ہے۔

یہی صورتِ حال دینِ اسلام کی ہے۔ اللہ تبارک و تعالیٰ نے ’دینِ اسلام‘ کی جملہ تعلیمات میں بھی رحمت، محبت، شفقت، نرمی، لطف و کرم اور عفو و درگزر کو بنیادی اور اساسی اہمیت دی ہے۔ دین اسلام کی جملہ تعلیمات بالواسطہ یا بلاواسطہ محبت ہی کے تصور پر قائم ہیں۔

اس لیے کہ اِن جملہ تعلیمات میں موجود شفقت، الفت، بخشش، لطف و کرم اور درگزر کے عنوانات جذبۂ محبت ہی کی وجہ سے معرضِ وجود میں آتے ہیں۔ مثلاً جب اسلام شریعتِ محمدی کی شکل میں اَوامر و نواہی پر مبنی اَحکام اور قوانین دیتا ہے تو یہ شرعی اَحکام و قوانین بھی اِنسان کی فطری کمزوریوں کے پیشِ نظر اسے آسانی اور سہولت (convenience) دیتے نظر آتے ہیں۔ انسان کو یہ سہولت و آسانی فراہم کرنا دینِ اسلام کا انسانیت سے محبت ہی کا ایک اظہار ہے۔

دین اسلام کے دین محبت ہونے کی اس سے بڑی دلیل کیا ہوسکتی ہے کہ حضور ﷺ کی نبوت اور رسالت بھی مبنی بر محبت و رحمت ہے اور تعلیماتِ اسلام بھی محبت و رحمت کے تصور پر قائم ہیں۔

## ۱۔ صفاتِ الٰہیہ پر محبت کا غلبہ

اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں جب اپنی مختلف صفات کا تذکرہ فرمایا تو سرفہرست اُن صفات ہی کو بیان فرمایا جن کی بنیاد جذبۂ محبت پر قائم ہے۔ ارشاد فرمایا:

**هُوَ اللهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِکُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ.** (۱)

وہی اللہ ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں، (حقیقی) بادشاہ ہے، ہر عیب سے پاک ہے، ہر نقص سے سالم (اور سلامتی دینے والا) ہے، امن و امان دینے والا (اور معجزات کے ذریعے رسولوں کی تصدیق فرمانے والا) ہے، محافظ و نگہبان ہے۔

اپنے اسم ذات کے ساتھ جن تین صفات کو سب سے پہلے بیان کیا وہ یہ ہیں:

۱۔ السَّلام (سلامتی دینے والا)

۲۔ المؤمن (امان بخشنے والا، امن دینے والا)

۳۔ المُهَیْمِن (ہر خوف اور دہشت اور وحشت سے حفاظت فرمانے والا)

(۱) الحشر، ۵۹:۲۳

یہاں جمیع صفاتِ اِلٰہیہ میں سے اُس کی امن، سلامتی اور حفاظت کرنے والی اور شفقت و رحمت عطا کرنے والی صفات کا تصور غالب اور نمایاں ترین شکل میں سامنے آتا ہے۔ لازمی بات ہے کہ اِن صفات کی بنیاد محبت پر ہی قائم ہے۔

## ۲۔ محبت کرنا سنتِ اِلٰہیہ ہے

محبت کے باب میں اللہ تعالیٰ کی دو شانیں ہیں:

۱۔ وہ محبّ (lover) بھی ہے

۲۔ محبوب (beloved) بھی ہے۔

یعنی وہ محبّ کی حیثیت سے اپنی مخلوق سے محبت کرتا ہے اور مخلوق بھی اس سے محبت کرتی ہے جس سے اس کی شانِ محبوبیت کا اظہار ہوتا ہے۔

دین اسلام میں 'محبت' کو بنیادی اور کلیدی حیثیت حاصل ہے۔ جو دعویٰ ایمان 'محبت' سے خالی ہے وہ سرے سے ایمان ہی نہیں گردانا جاتا اور جس عقیدہ کا خمیر 'محبت' سے تیار نہیں ہوا، اس عقیدہ کی اسلام میں کوئی گنجائش ہی نہیں ہے۔ قرآن مجید میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

۱۔ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ.[1]

اور جو لوگ ایمان والے ہیں وہ (ہر ایک سے بڑھ کر) اللہ سے بہت ہی زیادہ محبت کرتے ہیں۔

گویا اللہ تعالیٰ نے ایمان والوں کی نشانی 'محبت' کو قرار دیا ہے۔ اگر محبت کے خالق کی بات کی جائے تو یہ کوئی زمینی و فرشی تخلیق نہیں بلکہ جذبہ محبت کی تخلیق رب کائنات کی طرف سے ہے اور اس کا سب سے پہلا اظہار بھی رب کائنات ہی کی طرف سے سامنے آیا۔ ارشاد فرمایا:

---

(۱) البقرة، ۲: ۱۶۵

**۲۔ فَسَوْفَ یَاْتِی اللّٰهُ بِقَوْمٍ یُّحِبُّهُمْ وَیُحِبُّوْنَهٗٓ.** [1]

تو عنقریب اللہ (ان کی جگہ) ایسی قوم کو لائے گا جن سے وہ (خود) محبت فرماتا ہوگا اور وہ اس سے محبت کرتے ہوں گے۔

قرآن مجید کے اِس مقام پر رب کائنات نے محبت کے طریقہ کو بیان فرمایا کہ محبت کرنے کے عمل کا آغاز درحقیقت اللہ رب العزت کی طرف سے ہوتا ہے یعنی محبت کرنا سنتِ الٰہیہ ہے۔

## ۳۔ ربوبیت کی اصل بھی محبت ہے

اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی محبت صرف مسلمان کے لیے نہیں ہے۔ اللہ تعالی نے اپنا نام محبّ قرار دیا ہے کہ تم محبّ بنو یا نہ بنو، میں محبّ ہوں۔ سوال پیدا ہوتا ہے کہ باری تعالیٰ کس سے محبت کرتا ہے تاکہ ہم بھی اس محبت سے سبق سیکھیں؟ جواب یہ ہے کہ اللہ تعالی اپنی تمام مخلوق سے محبت کرتا ہے۔ اس کی دلیل کلامِ الٰہی کی پہلی آیت **اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَo** ہے کہ وہ سارے جہانوں اور کل مخلوق کا رب ہے۔ **الحمد** سے **والنَّاس** تک پورے قرآن میں ایک مقام پر بھی خود کو **رب المسلمین** نہیں کہا بلکہ **رب العالمین** کہا ہے۔

رب کا معنی ہے: پرورش کرنے اور کمال تک پہنچانے والا۔ یعنی وہ ہستی جو کسی شے کو انتہائی سادہ اور ابتدائی حالت سے ترقی دیتے ہوئے درجہ کمال تک پہنچا دے۔ یہ بات مسلّم ہے کہ کسی کو ترقی دینا اس وقت تک ممکن نہیں ہوتا جب تک ترقی دینے والے کا زاویۂ نگاہ رحمت و احسان اور لطف و کرم کا نہ ہو۔ پس ثابت ہوا کہ تربیت کے اس تمام عمل کی اصل بھی محبت ہی ہے۔ جب تک محبت نہ ہو پرورش کرنا بہت مشکل اور محال ہے۔

محبت، تربیت کی بنیاد بھی ہے اور ایسا مؤثر عامل (factor) بھی ہے جس سے تربیت اور پرورش وجود میں آتی اور ظہور پذیر ہوتی ہے۔ اگر ماں باپ کے دلوں میں محبت نہ ہو تو وہ

---

(۱) المائدة، ۵:۵۴

اولاد کی تربیت و پرورش ہی نہ کرسکیں۔

اللہ تعالیٰ نے حیوانوں اور جانوروں میں بھی محبت کا عنصر رکھا ہے۔ اسی کی بدولت چڑیا بھی اپنے بچے کی پرورش کرتی ہے، اپنا دانہ اس کے منہ میں ڈالتی ہے۔ اگر جانوروں میں بھی محبت کا عنصر نہ ہوتا تو کوئی جانور بھی اپنے بچے کو نہ پال سکتا۔ جب مخلوق میں کوئی محبت کے بغیر پرورش نہیں کرسکتا تو ساری کائنات کے پالن ہار رب تعالیٰ کی محبت کا عالم کیا ہوگا!

۱۔ حضرت ابو ہریرہ ﷜ کا بیان ہے کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا:

**إِنَّ اللهَ خَلَقَ الرَّحْمَةَ يَوْمَ خَلَقَهَا مِائَةَ رَحْمَةٍ، فَأَمْسَکَ عِنْدَهُ تِسْعًا وَتِسْعِيْنَ رَحْمَةً وَأَرْسَلَ فِي خَلْقِهِ کُلِّهِمْ رَحْمَةً وَاحِدَةً، فَلَوْ يَعْلَمُ الْکَافِرُ بِکُلِّ الَّذِي عِنْدَ اللهِ مِنَ الرَّحْمَةِ لَمْ يَيْئَسْ مِنَ الْجَنَّةِ، وَلَوْ يَعْلَمُ الْمُؤْمِنُ بِکُلِّ الَّذِي عِنْدَ اللهِ مِنَ الْعَذَابِ لَمْ يَأْمَنْ مِنَ النَّارِ.** (۱)

جس روز اللہ تعالیٰ نے رحمت کو پیدا فرمایا تو اس کے سو حصے کیے اور ننانوے حصے اپنے پاس رکھ کر ایک حصہ اپنی ساری مخلوق کے لیے بھیج دیا۔ پس اگر کافر بھی یہ جان لے کہ اللہ تعالیٰ کے ہاں کتنی رحمت ہے تو وہ بھی جنت سے مایوس نہ ہو؛ اور اگر مومن یہ جان جائے کہ اللہ تبارک و تعالیٰ کے ہاں کتنا عذاب ہے تو وہ (کبھی) جہنم سے بے خوف نہ ہو۔

۲۔ ایک دوسری روایت میں حضرت ابو ہریرہ ﷜ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ

(۱) ۱۔ بخاري، الصحيح، کتاب الرقاق، باب الرجاء مع الخوف، ۵: ۲۳۷۴، رقم: ۶۱۰۴
۲۔ مسلم، الصحيح، کتاب التوبة، باب في سعة رحمة الله تعالی وأنها سبقت غضبه، ۴: ۲۱۰۹، رقم: ۲۷۵۵،
۳۔ ترمذي، السنن، کتاب الدعوات، باب خلق الله مائة رحمة، ۵: ۵۴۹، رقم: ۳۵۴۲

نے فرمایا:

إِنَّ ِللهِ مِائَةَ رَحْمَةٍ أَنْزَلَ مِنْهَا رَحْمَةً وَاحِدَةً بَيْنَ الْجِنِّ وَالْإِنْسِ وَالْبَهَائِمِ وَالْهَوَامِّ، فَبِهَا يَتَعَاطَفُوْنَ، وَبِهَا يَتَرَاحَمُوْنَ، وَبِهَا تَعْطِفُ الْوَحْشُ عَلٰى وَلَدِهَا، وَأَخَّرَ اللهُ تِسْعًا وَتِسْعِيْنَ رَحْمَةً يَرْحَمُ بِهَا عِبَادَهٗ يَوْمَ الْقِيَامَةِ.(۱)

اللہ تبارک و تعالیٰ کی سو رحمتیں ہیں، اس نے ان میں سے ایک رحمت جن و انس اور حیوانات و حشرات الارض میں نازل کی جس سے وہ ایک دوسرے پر شفقت کرتے ہیں اور اسی کی وجہ سے ایک دوسرے پر رحم کرتے ہیں، اور اسی کی وجہ سے وحشی جانور اپنے بچوں پر رحم کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ننانوے رحمتیں بچا رکھی ہیں جن سے قیامت کے دن اپنے بندوں پر رحم فرمائے گا۔

الغرض اللہ رب العزت نے جس کے ذمہ بھی اپنی اولاد کی پرورش کی ہے خواہ وہ انسان ہے، جانور ہے یا پرندہ، اسے اس نے اپنی اولاد کے لئے مجازی رب بنایا یعنی مجازی طور پہ تربیت کرنے والا اور پالنے والا بنایا ہے لیکن جہاں تک خود اس حقیقی رب کی بات ہے تو اس نے اپنے پورے نظامِ ربوبیت کو ساری کائنات اور کل مخلوقات کے لیے محبت و رحمت سے بھر دیا ہے۔ اس میں خواہ انسان ہوں یا حیوان، چرند ہوں یا پرند، مسلم ہوں یا غیر مسلم، مومن ہوں یا انکار کرنے والے، مشرک ہو یا موحد، ملائکہ ہوں یا عالمِ خلق کی دیگر مخلوقات، اللہ رب العزت کی ربوبیت اُن کے لیے محبت و رحمت سے معمور ہے۔ چونکہ اللہ تعالیٰ نے ان سب مخلوقات کی پرورش کرنی ہے اور ہر شے کو ایک نقطۂ آغاز سے لے کر آخری کمال تک پہنچانا ہے اس لئے

(۱) ۱۔ مسلم، الصحيح، كتاب التوبة، باب في سعة رحمة الله تعالى وأنها سبقت غضبه، ۴: ۲۱۰۸، رقم: ۲۷۵۲

۲۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۲: ۴۳۴، رقم: ۹۶۰۷

۳۔ ابن ماجه، السنن، كتاب الزهد، باب ما يرجى من رحمة الله يوم القيامة، ۲: ۱۴۳۵، رقم: ۴۲۹۳

۴۔ أبو يعلى، المسند، ۱۱: ۲۵۸، ۳۲۸، رقم: ۶۳۷۲، ۶۴۴۵۔

وہی رب العالمین ہے۔

## ۴۔ رحمت و شفقت اور عفو و درگزر صفاتِ الٰہیہ ہیں

ا۔ اللہ رب العزت نے سورۃ البروج میں اپنا ذکر کرتے ہوئے دو صفات بیان فرمائی ہیں:

وَ هُوَ الْغَفُوْرُ الْوَدُوْدُ ۝ (۱)

اور وہ بڑا بخشنے والا بہت محبت فرمانے والا ہے ۝

اللہ تعالیٰ کا اپنے دو اسماء کو جوڑنا ایک حکمت کے تحت ہے۔ ان کے اندر ایک معنوی ربط پایا جاتا ہے۔ سوال پیدا ہوتا ہے کہ وہ کیسے اور کیوں معاف کرتا ہے؟ اگلے اسم کے ذریعہ اس کا جواب دیا کہ وہ 'ودود (بہت محبت فرمانے والا)' ہے اور جو محبت کرتا ہے وہ معاف کر دیتا ہے۔

قرآن مجید میں رب کائنات کا اپنی مخلوق سے محبت کا مختلف انداز سے اظہار اس بات کا تقاضا کرتا ہے کہ اس کی رحمت کے چشمہ سے فیض یاب ہونے والے خود بھی اس کے اخلاق کا رنگ اپنے اوپر یوں چڑھا لیں کہ اس کی ساری مخلوق کے لیے سراپا محبت و رحمت اور پیکر شفقت بن جائیں۔ ہمیں اپنی زندگیوں میں جھانک کر دیکھنا چاہیے کہ ہم کتنا معاف کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ چاہتا ہے کہ میرے بندو! تم بھی میری طرح عفو و درگزر اور تمام مخلوقات کے لئے لطف و کرم کا پیکر اَتم بن جاؤ۔ اگر تم دوسروں کی لغزشوں اور خطاؤں کو نظرانداز نہیں کر سکتے تو کس طرح توقع کرتے ہو کہ میں تمہاری لغزشوں اور خطاؤں کو معاف کر دوں گا؟ اگر تم میری مخلوقات سے رحمت و شفقت اور محبت کا سلوک روا نہیں رکھتے تو اپنے لئے رحمت و شفقت کی امید کیسے کرتے ہو؟ اگر تم لوگوں کے لیے مربی اور ان کی پرورش و کفالت کرنے والے نہیں بن سکتے تو مجھ سے پرورش اور کفالت کے فیض کے طلبگار کس طرح بنتے ہو؟ اگر تم لوگوں کے ساتھ

---

(۱) البروج، ۸۵:۱۴

حسنِ اخلاق اور حسنِ کردار کا مظاہرہ کر کے ان کی دل جوئی، نفع بخشی اور فیض رسانی کا مظاہرہ نہیں کر سکتے تو میری بارگاہ کے تمام فیوضات کے طالب کس طرح بنتے ہو؟ دوسروں کے لیے تم جبار اور قہار بن جاؤ، ظالم بن جاؤ، بربریت کا مظاہرہ کرو، دہشت گردی کا مظاہرہ کرو، تمہیں دیکھ کر لوگ تھر تھر کانپنے لگ جائیں اور مجھ سے یہ توقع رکھو کہ جب تم گناہوں سے آلودہ دامن اور خون سے بھرا ہوا نامہ اعمال لے کر میرے سامنے آؤ تو میں تمہیں بخش دوں؟ ایسا ممکن نہیں ہے۔

ایک روایت میں حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ اُنہوں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا:

**إِنَّ اللهَ كَرِيمٌ، يُحِبُّ الْكَرَمَ وَمَعَالِيَ الْأَخْلَاقِ، وَيَبْغَضُ سَفْسَافَهَا.** (1)

اللہ تعالیٰ کریم ہے اور وہ کرم اور اعلیٰ اخلاق کو پسند فرماتا ہے اور گھٹیا اَخلاق کو ناپسند فرماتا ہے۔

دین اسلام کی محبت بھری تعلیمات سے اللہ رب العزت انسانوں کو یہ تعلیم دینا چاہتے ہیں کہ انسانوں کے قلوب و اَذہان میں یہ تصور جم جائے کہ مرض سے نفرت ہوتی ہے مگر مریض سے نہیں۔ اس لیے کہ اگر مریض سے نفرت ہونے لگے تو اس کا ٹھکانا کیا ہوگا؟ دکھوں سے ضرور پرہیز کرو مگر دکھیوں سے ہرگز نہیں۔ اگر ان سے ہی دامن چھڑا لیا جائے تو ان کے شکستہ دلوں کا مداوا کون کرے گا؟ اسی طرح گناہ سے نفرت کرو مگر گنہگار سے نہیں، کیوں کہ اگر گنہگاروں کو ٹھکرانے لگ گئے تو انہیں راہِ راست پر لانے والا کون ہوگا؟ یہ دراصل ایک پیغامِ محبت ہے جو اللہ تعالیٰ نے اپنی الوہیت، ربوبیت اور رحمت کے ذریعے انسانیت کو عطا فرمایا۔

---

(1) ١۔ حاكم، المستدرك، ١: ١١١، رقم: ٥١

٢۔ ابن راشد، الجامع، ١١: ١٤٣، رقم: ٢٠١٥٠

٣۔ طبراني، المعجم الكبير، ٣: ١٣١، رقم: ١٥١

٤۔ بيهقي، السنن الكبرى، ١٠: ١٩١، رقم: ٢٠٥٧٠

**۲۔** اس کو قرآن مجید نے اس طرح بھی بیان فرمایا ہے:

**وَالْكَاظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ ط وَاللهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ○**(۱)

اور غصہ ضبط کرنے والے ہیں اور لوگوں سے (ان کی غلطیوں پر) درگزر کرنے والے ہیں، اور اللہ احسان کرنے والوں سے محبت فرماتا ہے○

گویا جو لوگ ان عادات و خصائل کو اپنا لیں گے، وہ احسان والے قرار پائیں گے اور ایسی ہی صفات کے حامل افراد کے لیے اللہ تعالیٰ نے اپنی محبت مختص کر رکھی ہے۔

## ۵۔ حضور نبی اکرم ﷺ کی تعلیماتِ محبت

حضور نبی اکرم ﷺ کو اللہ تعالیٰ نے کائنات انسانی کے لیے رحمت بنا کر بھیجا۔ آپ ﷺ نے جو دین اور تعلیمات انسانیت کو عطا کیں وہ سراپا محبت اور تکریم پر مبنی ہیں۔ اللہ رب العزت نے آپ ﷺ کی شان بیان کرتے ہوئے ارشاد فرمایا:

**وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ○**(۲)

اور (اے رسولِ محتشم!) ہم نے آپ کو نہیں بھیجا مگر تمام جہانوں کے لیے رحمت بنا کر○

حضور نبی اکرم ﷺ کو اللہ تعالیٰ نے بلا تفریق رنگ و نسل اور مذہب، مسلمان ہو یا غیر مسلم، سفید ہو یا سیاہ، گورا ہو یا کالا، غریب ہو یا امیر، تمام طبقات انسانی کے لیے، کل عوالم کے لیے محض رحمت اور ہدایت بنا کر بھیجا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے پیغمبر آخر الزماں حضور نبی اکرم ﷺ کی آمد سے قبل آپ کی جن صفات اور احوال کا ذکر تورات میں فرمایا وہ بھی سراپا ایثار و محبت اور عفو و درگزر ہیں۔

حضرت عطاء بن یسار نے حضرت عبد اللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما سے پوچھا کہ تورات

---

(۱) آل عمران، ۳: ۱۳۴

(۲) الأنبياء، ۲۱: ۱۰۷

میں حضور نبی اکرم ﷺ کی کن صفات کا ذکر کیا گیا ہے تو انہوں نے فرمایا:

**أَجَلْ، وَاللهِ! إِنَّهُ لَمَوْصُوفٌ فِي التَّوْرَاةِ بِبَعْضِ صِفَتِهِ فِي الْقُرْآنِ: ﴿يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ إِنَّا أَرْسَلْنَاکَ شَاهِدًا وَمُبَشِّرًا وَنَذِيرًا﴾ [الأحزاب، ٣٣/٤٥]، وَحِرْزًا لِلْأُمِّيِّينَ. أَنْتَ عَبْدِي وَرَسُولِي، سَمَّيْتُکَ الْمتَوَکِّلَ، لَيْسَ بِفَظٍّ وَلَا غَلِيظٍ، وَلَا سَخَّابٍ فِي الْأَسْوَاقِ وَلَا يَدْفَعُ بِالسَّيِّئَةِ السَّيِّئَةَ، وَلٰکِنْ يَعْفُو وَيَغْفِرُ، وَلَنْ يَقْبِضَهُ اللهُ حَتّٰى يُقِيمَ بِهِ الْمِلَّةَ الْعَوْجَاءَ، بِأَنْ يَقُولُوا لَا إِلٰـهَ إِلَّا اللهُ، وَيَفْتَحُ بِهَا أَعْيُنًا عُمْيًا، وَآذَانًا صُمًّا، وَقُلُوبًا غُلْفًا.** (١)

ہاں! خدا کی قسم، تورات میں بھی آپ ﷺ کی بعض وہ صفات بیان ہوئی ہیں جو قرآن مجید میں بیان کی گئی ہیں۔ یعنی ’اے (غیب کی خبریں بتانے والے) نبی! بے شک ہم نے آپ کو گواہ، خوش خبری سنانے والا اور ڈر سنانے والا بنا کر مبعوث فرمایا اور اُمیین کے لیے حفاظت بنا کر مبعوث کیا ہے‘۔ آپ میرے بندے اور میرے رسول ہیں۔ میں نے آپ کا نام متوکل رکھ دیا ہے۔ آپ تند خو، سخت دل، بازاروں میں شور مچانے والے اور برائی کا بدلہ برائی سے دینے والے نہیں ہیں، بلکہ درگزر کرنے والے اور معاف فرما دینے والے ہیں۔ اللہ انہیں اس وقت تک اپنے پاس نہیں بلائے گا جب تک ان کے ذریعے ٹیڑھی ملت کو سیدھا نہ کردے گا کہ وہ لَا إِلٰـهَ إِلَّا اللهُ یعنی وحدانیتِ اِلٰہی کا اقرار کرنے لگیں۔ نیز آپ ﷺ کے ذریعے اندھی آنکھوں، بہرے کانوں اور قفل لگے ہوئے دلوں کو کھول دے گا۔

(١) ١۔ بخاری، الصحیح، کتاب البیوع باب کراهية السخب فی السوق، ٢:٧٤٧، رقم: ٢٠١٨

٢۔ أحمد بن حنبل، المسند، ٢:١٧٤، رقم: ٦٦٢٢

٣۔ دارمی، السنن، ١:٧، رقم:٧-٨

٤۔ حاکم، المستدرک، ٢:٦٧٨، رقم:٤٢٤٢

## (۱) تکریم انسانیت رنگ ونسل اور مذہب سے بلند تر ہے

حضور نبی اکرم ﷺ نے ہمیں انسانیت کی تکریم کا جو درس دیا ہے وہ رنگ ونسل اور مذہب سے بھی بلند ہے۔ انسان کا احترام اس کے رنگ، اس کی نسل، خاندان یا مذہب کے باعث نہیں ہے بلکہ انسانیت کا احترام اس کے انسان ہونے کے باعث ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ کے خطبہ حجۃ الوداع میں انسانیت کو جو عزت اور وقار عطا کیا ہے وہ دنیا کا کوئی دستور نہیں دے سکتا۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**إِنَّ دِمَاءَكُمْ وَأَمْوَالَكُمْ وَأَعْرَاضَكُمْ عَلَيْكُمْ حَرَامٌ، كَحُرْمَةِ يَوْمِكُمْ هَذَا، فِي شَهْرِكُمْ هَذَا، فِي بَلَدِكُمْ هَذَا، إِلَى يَوْمِ تَلْقَوْنَ رَبَّكُمْ.** (۱)

بے شک تمہارے خون اور تمہارے مال اور تمہاری عزتیں تم پر اِسی طرح حرام ہیں جیسے تمہارے اِس دن کی حرمت تمہارے اِس مہینے میں اور تمہارے اِس شہر میں (مقرر کی گئی) ہے۔ یہاں تک کہ تم اپنے رب سے ملو گے۔

حضور نبی اکرم ﷺ نے پوری انسانیت کو مخاطب کرتے ہوئے ارشاد فرمایا: ہر انسان کی عزت، جان اور مال دوسرے کے لیے حرام ہے۔ اسلام میں جس قدر عزت وتکریم بیت اللہ، شہر مکہ اور ایامِ حج کی ہے، اس سے بڑھ کر ایک انسان کی عزت، جان اور مال کی تکریم ہے۔ گویا عزت، جان اور مال کی تکریم کے اعتبار سے ساری انسانیت برابر ہے۔

## (۲) اسلام میں فوت شدگان کی تکریم بھی واجب ہے

دینِ اسلام نے جہاں بلا تفریقِ مذہب اور بلا اِمتیازِ رنگ ونسل ہر انسان کی عزت و

---

(۱) ۱۔ بخاري، الصحيح، كتاب الحج، باب الخطبة أيام منى، ۲: ۶۲۰، رقم: ۱۶۵۴

۲۔ مسلم، الصحيح، كتاب القسامة والمحاربين والقصاص والديات، باب تغليظ تحريم الدماء والأعراض والأموال، ۳: ۱۳۰۵، ۱۳۰۶، رقم: ۱۶۷۹

تکریم اور اس کی جان و مال اور عزت و آبرو کی حفاظت کا حکم دیا وہیں فوت شدہ لوگوں کی بھی تکریم کی تعلیم دی ہے۔ یعنی مرنے کے بعد بھی انسانی میت تکریم کی مستحق ہے خواہ مسلمان کی ہو یا غیر مسلم کی۔ بزعم خویش بہت روشن خیال اور سیکولر بننے والے بعض لوگ یہ خیال رکھتے ہیں کہ شاید ان کی قابلیت ہی یہ ہے کہ وہ دین اسلام اور مذہب کے خلاف باتیں کریں۔ حالانکہ انہیں اسلامی تعلیمات سے آشنائی ہے نہ انہوں نے اسلام کا تفصیلی مطالعہ کیا ہے۔ یہ لوگ لاعلمی کی بنا پر دینِ اسلام کی تعلیمات کو نشانہ بناتے ہیں۔ حقیقتِ حال یہ ہے کہ پاکستان میں دہشت گردی اور انتہا پسندی کے جواز کے لیے جو کچھ ہو رہا ہے یا کیا جا رہا ہے وہ ہرگز ہرگز دینِ اسلام نہیں ہے۔ موجودہ حالات کی ذمہ دار ملک کی سیاسی قیادت ہے جس نے قوم کو صحیح سمت ہی نہیں دی اور پوری قوم کو شتر بے مہار کی طرح چھوڑ دیا ہے۔ اسلام صرف زِندہ اِنسانوں کو ہی نہیں بلکہ مردہ کو بھی عزت و تکریم دیتا ہے۔ یہ اِس بات کا بین ثبوت ہے کہ اسلام سراسر دینِ امن و رحمت ہے۔

۱۔ حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں:

**مَرَّتْ بِنَا جَنَازَةٌ فَقَامَ لَهَا النَّبِيُّ ﷺ وَقُمْنَا لَهُ، فَقُلْنَا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، إِنَّهَا جِنَازَةُ يَهُوْدِيٍّ؟ قَالَ: إِذَا رَأَيْتُمُ الْجِنَازَةَ فَقُوْمُوْا.** (۱)

ہمارے پاس سے ایک جنازہ گزرا تو حضور نبی اکرم ﷺ کھڑے ہو گئے اور آپ کے ساتھ ہم بھی کھڑے ہو گئے۔ ہم عرض گزار ہوئے: یا رسول اللہ! یہ تو کسی یہودی کا جنازہ ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: جب تم جنازہ دیکھو تو کھڑے ہو جایا کرو۔

۲۔ ایک اور روایت میں حضرت عبد الرحمٰن بن ابی لیلیٰ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت سہل

---

(۱) ۱۔ بخاري، الصحيح، كتاب الجنائز، باب من قام لجنازة يهودي، ۱: ۴۴۱، رقم: ۱۲۴۹۔
۲۔ مسلم، الصحيح، كتاب الجنائز، باب القيام للجنازة، ۲: ۶۶۰، رقم: ۹۶۰

بن حُنَیف اور حضرت قیس بن سعد رضی اللہ عنہ قادسیہ میں بیٹھے ہوئے تھے کہ اُن کے پاس سے ایک جنازہ گزرا۔ دونوں کھڑے ہو گئے۔ اُن سے کہا گیا:

**إِنَّهَا مِنْ أَهْلِ الْأَرْضِ أَيْ مِنْ أَهْلِ الذِّمَّةِ، فَقَالَا: إِنَّ النَّبِيَّ ﷺ مَرَّتْ بِهِ جَنَازَةٌ، فَقَامَ، فَقِيْلَ لَهُ: إِنَّهَا جِنَازَةُ يَهُوْدِيٍّ، فَقَالَ: أَلَيْسَتْ نَفْسًا.** (1)

یہ تو یہاں کے مقامی باشندے یعنی ذِمّی شخص کا جنازہ ہے۔ (اس بات پر ان) دونوں نے بیان فرمایا: (ایک مرتبہ) حضور نبی اکرم ﷺ کے پاس سے جنازہ گزرا تو آپ ﷺ کھڑے ہو گئے۔ عرض کیا گیا: یہ تو یہودی کا جنازہ ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: کیا یہ (انسانی) جان نہیں ہے۔

یعنی حضور نبی اکرم ﷺ نے ہر حال میں انسانی جان کی تکریم کا درس دیا ہے قطع نظر اس کے کہ اس کا مذہب کیا تھا۔ یہ بات ملحوظ خاطر رہے کہ انسانی جان کی یہ تکریم مرنے کے بعد اُس کی میت کی ہو رہی ہے۔ افسوس! ہم زندہ انسانوں کی تکریم کا معاشرہ نہیں بنا سکتے۔

## (۳) انسانی قبروں کی حرمت و تکریم بھی واجب ہے

دینِ اسلام کے دینِ امن و محبت اور پیکرِ شفقت ہونے کے جس پہلو پر بھی بات کی جائے اُس میں انسانوں سے محبت اور عدمِ تشدد عیاں ہے۔ اسلام کی تعلیمات تو یہ ہیں کہ جب کوئی دفن ہو جائے تو اُس کی قبر کی بھی بے حرمتی نہ کی جائے؛ نہ اس پر کھڑے ہوں اور نہ بیٹھیں۔ مرورِ زمانہ سے ممکن ہے اُس کا جسم اور ہڈیاں خاک میں مل کے ختم ہو جائیں مگر چونکہ انسان کا مدفن ہے اور انسانی جان کے دفن ہونے کی علامت ہے، لہٰذا اُس کی قبر کی بھی تکریم کا حکم ہے۔

---

(۱) ۱۔ بخاري، الصحيح، كتاب الجنائز، باب من قام لجنازة يهودي، ۱: ۴۴۱، رقم: ۱۲۵۰

۲۔ مسلم، الصحيح، كتاب الجنائز، باب القيام للجنازة، ۲: ۶۶۱، رقم: ۹۶۱

۱۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے اُمت کو قبرستان کی تعظیم و احترام میں جوتے اتارنے کا حکم دیا ہے۔ حضرت بشیر بن خَصَاصِيَه رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں:

**كُنْتُ أَمْشِي مَعَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ، فَمَرَّ عَلٰى قُبُوْرِ الْمُسْلِمِيْنَ فَقَالَ: لَقَدْ سَبَقَ هٰؤُلَاءِ شَرًّا كَثِيْرًا. ثُمَّ مَرَّ عَلٰى قُبُوْرِ الْمُشْرِكِيْنَ فَقَالَ: لَقَدْ سَبَقَ هٰؤُلَاءِ خَيْرًا كَثِيْرًا. فَحَانَتْ مِنْهُ الْتِفَاتَةٌ فَرَآى رَجُلًا يَمْشِي بَيْنَ الْقُبُوْرِ فِي نَعْلَيْهِ، فَقَالَ: يَا صَاحِبَ السِّبْتِيَّتَيْنِ! أَلْقِهِمَا.** (۱)

میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ جا رہا تھا کہ اسی اثناء ہم مسلمانوں کی قبروں کے قریب سے گزرے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: بے شک یہ لوگ بہت بڑی برائی سے بچ گئے۔ پھر مشرکین کے قبور کے پاس سے گزرے تو فرمایا: یہ لوگ بہت بڑی بھلائی سے محروم رہے۔ اس کے بعد حضور نبی اکرم ﷺ آگے تشریف لے گئے۔ پس آپ ﷺ نے ایک شخص کو قبروں کے درمیان جوتوں سمیت گزرتے ہوئے دیکھا تو فرمایا: اے جوتوں والے! اپنے جوتے اتار دو۔

۲۔ دوسری روایت کے الفاظ کچھ یوں ہیں:

**يَا صَاحِبَ السِّبْتِيَّتَيْنِ! وَيْحَكَ أَلْقِ سِبْتِيَّتَيْكَ.** (۲)

---

(۱) ۱۔ نسائی، السنن، کتاب الجنائز، باب کراهية المشی بين القبور فی النعال، ۴: ۹۶، رقم: ۲۰۴۸

۲۔ ابن ماجه، السنن، کتاب الجنائز، باب في خلع النعلين في المقابر، ۱: ۴۹۹، رقم: ۱۵۶۸

۳۔ بخاری، الأدب المفرد، ۱: ۲۸۹، رقم: ۸۲۹

(۲) ۱۔ نسائی، السنن، کتاب الجنائز، باب المشی فی النعل بين القبور، ۳: ۲۱۷، رقم: ۳۲۳۰

۲۔ حاکم، المستدرک، ۱: ۵۲۸، رقم: ۱۳۸۰

اے جوتے پہننے والے شخص! تم پر افسوس ہے، اپنے جوتے اتار لو۔

اُس آدمی نے دیکھا تو رسول اللہ ﷺ کو پہچان لیا اور اپنے جوتے اتار کر پھینک دیے۔

ان احادیث مبارکہ سے ثابت ہوا کہ اسلام نے جہاں زندہ انسانوں کے حقوق کی ادائیگی کا حکم دیا ہے وہیں مردہ انسان اور اس کی قبر کی بھی تعظیم کی تعلیم دی ہے۔ ائمہ و شارحینِ حدیث نے ان روایات کی شرح کرتے ہوئے تعظیمِ میت اور اِحترامِ قبور کو ثابت کیا ہے۔

## (۴) اسلام میں جانوروں سے پیار

اسلام ہمیں نہ صرف انسانیت کے احترام، اس کی میت اور قبر کی تکریم کا درس دیتا ہے۔ بلکہ حضور نبی اکرم ﷺ نے جانوروں سے بھی پیار کرنے کا حکم دیا ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے ایک کتے کی جان بچانے کا اجر بیان کرتے ہوئے ارشاد فرمایا:

**بَيْنَمَا رَجُلٌ يَمْشِي بِطَرِيْقٍ اشْتَدَّ عَلَيْهِ الْعَطَشُ، فَوَجَدَ بِئْرًا فَنزَلَ فِيْهَا فَشَرِبَ، ثُمَّ خَرَجَ فَإِذَا كَلْبٌ يَلْهَثُ يَأْكُلُ الثَّرٰى مِنَ الْعَطَشِ. فَقَالَ الرَّجُلُ: لَقَدْ بَلَغَ هٰذَا الْكَلْبَ مِنَ الْعَطَشِ مِثْلُ الَّذِي كَانَ بَلَغَ مِنِّي. فَنزَلَ الْبِئْرَ فَمَلَأَ خُفَّهُ مَاءً، ثُمَّ أَمْسَكَهُ بِفِيْهِ حَتّٰى رَقِيَ، فَسَقَى الْكَلْبَ فَشَكَرَ اللهُ لَهُ فَغَفَرَ لَهُ. قَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، وَإِنَّ لَنَا فِي هٰذِهِ الْبَهَائِمِ لَأَجْرًا؟ فَقَالَ: فِي كُلِّ كَبِدٍ رَطْبَةٍ أَجْرٌ.** (۱)

ایک شخص جا رہا تھا کہ اُسے راستے میں شدید پیاس لگی، اُس نے ایک کنواں دیکھا تو وہ اُس کنویں میں اُتر گیا اور پانی پیا، جب وہ کنویں سے نکلا تو اُس نے دیکھا کہ ایک کتا پیاس کی وجہ سے ہانپ رہا ہے اور کیچڑ چاٹ رہا ہے۔ اُس شخص نے سوچا کہ

(۱) بخاري، الصحيح، كتاب المساقاة، باب فضل سقي الماء، ۲:۸۳۳، رقم:۲۲۳۴

اِس کتے کی بھی پیاس سے وہی حالت ہو رہی ہے جو (کچھ دیر قبل) میری ہو رہی تھی۔ پس وہ کنویں میں اُترا اور اپنے موزے میں پانی بھرا، پھر اُس موزے کو منہ سے پکڑ کر اُوپر چڑھا اور کتے کو پانی پلایا۔ اللہ تعالیٰ نے اُس کی یہ نیکی قبول کی اور اُس کی مغفرت فرما دی۔ صحابہ کرام ﷺ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا اِن جانوروں میں بھی ہمارے لئے اجر ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ہر تر جگر والے (یعنی ہر زندہ جانور) میں اَجر ہے (یعنی اللہ تعالیٰ کی کسی بھی ذی روح مخلوق سے نیکی کرنے پر اجر ملتا ہے)۔

یہ ہے اسلام میں مخلوقات سے محبت اور non-violence کی تعلیمات۔ اسلام جانوروں سے پیار کرنے اور ان کی جان بچانے پر جنت کا انعام عطا کرتا ہے اور ناحق ایک جانور کی جان لینے پر جہنم کی سزا دیتا ہے۔

## ٦۔ حضور نبی اکرم ﷺ اور عدمِ تشدد کی تعلیمات

گزشتہ صفحات میں ہم نے انسانیت سے پیار، اس کی تکریم، اس کی میت اور قبر کے احترام اور جانوروں سے پیار سے متعلق پیغمبر اسلام ﷺ کی تعلیمات کو سمجھا۔ آئندہ صفحات میں ہم نبی آخر الزمان حضور ﷺ کی عدم تشدد سے متعلق تعلیمات سے آگاہی حاصل کریں گے۔

### (ا) دورانِ جنگ غیر مسلم عورتوں اور بچوں کے قتل کی ممانعت

جو شخص بے گناہ انسانیت کا قتل کرے، بچوں، عورتوں، بوڑھوں، مریضوں اور جوانوں کو قتل کرے۔ خون بہائے اور یہ سمجھے کہ وہ اسلام کی خدمت کر رہا ہے، وہ اسلام کی نہیں بلکہ کفر کی خدمت کر رہا ہے۔ رسول پاک ﷺ کے دین سے بغاوت کر رہا ہے۔ وہ دین اسلام اور انسانیت کا دشمن ہے کیونکہ آقا ﷺ کی سیرت تو انسانیت سے محبت ہے۔

حضرت عبد اللہ بن عمر ﷺ بیان کرتے ہیں:

وُجِدَتِ امْرَأَةٌ مَقْتُوْلَةً فِي بَعْضِ مَغَازِي رَسُوْلِ اللهِ ﷺ، فَنَهٰی رَسُوْلُ اللهِ ﷺ عَنْ قَتْلِ النِّسَاءِ وَالصِّبْيَانِ.(۱)

رسول اللہ ﷺ کے کسی غزوہ میں ایک عورت مقتول پائی گئی تو آپ ﷺ نے عورتوں اور بچوں کو قتل کرنے کی (سختی سے) ممانعت فرما دی۔

جنگ کے میدان میں عورتیں اور بچے مارے گئے وہ یقیناً کفار کے لشکر میں ہی آئے ہوں گے۔ وہ عورتیں اور بچے ان کی فوج کا حصہ ہوں گے، ان کو طبی امداد فراہم کر رہے ہوں گے۔ جب آپ ﷺ کو بتایا گیا کہ عورتوں اور بچوں کو بھی مار دیا گیا ہے تو آپ ﷺ نے دوران جنگ بھی کافروں کی عورتوں اور کافروں کے بچوں کو قتل کرنے سے سختی سے منع فرما دیا۔ جس اُمت کا نبی میدان جنگ میں دشمنوں کی عورتوں اور بچوں کو قتل کرنے سے منع کرے اس کے اُمتی اسکولوں کے اندر پڑھتے ہوئے اپنی قوم کے بچوں کو قتل کر دیں اور سمجھیں کہ یہ جہاد ہے؟ لوگوں کو جہاد کا غلط تصور سمجھا دیا گیا ہے انہیں یہ بتا دیا گیا ہے کہ قتل عام بچوں کا، عورتوں کا، یہ امر جہاد ہے۔ اسلام کی خدمت ہے۔ نہیں! نہیں! یہ عمل رسول پاک ﷺ سے بے وفائی ہے، اسلام سے غداری اور بغاوت ہے۔

## (۲) بچوں پر رحمت و شفقت کے پیشِ نظر نماز کو مختصر کر دینا

حضور نبی اکرم ﷺ کی پوری حیاتِ طیبہ ہی رحمت، محبت اور شفقت کے اندازِ فکر، اندازِ عمل اور اندازِ تربیت سے معمور نظر آتی ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ جب صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو باجماعت نماز پڑھاتے، امامت کرواتے اور صحابہ کرام اور صحابیات رضی اللہ عنہن آپ ﷺ کے پیچھے مقتدی بن کر کھڑے ہوتے تو اس دوران آپ ﷺ کی یہ خواہش ہوتی کہ آپ ﷺ طویل سورت کی تلاوت کریں تاکہ اللہ تعالی کے حضور دیر تک قیام کر سکیں۔ لیکن بسا اوقات ایسا ہوتا کہ ابھی تھوڑی تلاوت ہی کی ہوتی کہ صحابیات کے ساتھ آئے بچوں میں سے اچانک مسجد کے عقبی حصے

(۱) بخاري، الصحيح، كتاب الجهاد والسير، باب قتل النساء في الحرب، ۳:۱۰۹۸، رقم:۲۸۵۲

یا کونے سے کسی بچے کے رونے کی آواز آپ ﷺ کے گوشِ اَقدس میں پڑتی۔ آپ ﷺ اپنی نماز کو مختصر کرتے ہوئے خدا کے حضور طویل قیام کا ارادہ صرف اس خیال سے ترک فرما دیتے کہ کہیں بچے کا رونا اس کی ماں کے لیے باعثِ تکلیف نہ ہو۔ کیوں کہ اگر بچہ روتا رہے گا تو ماں کا دھیان بار بار اپنے بچے کی طرف جائے گا اور اس کی مامتا تڑپتی رہے گی کہ کب نماز ختم ہو اور وہ اپنے بچے کو جا کر بہلائے۔

۱۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے اس امر کا اظہار بھی خود فرمایا۔ متفق علیہ حدیث مبارکہ میں حضرت انس ﷜ بیان کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا:

**إِنِّي لَأَدْخُلُ فِي الصَّلَاةِ وَأَنَا أُرِيدُ إِطَالَتَهَا، فَأَسْمَعُ بُكَاءَ الصَّبِيِّ، فَأَتَجَوَّزُ فِي صَلَاتِي مِمَّا أَعْلَمُ مِنْ شِدَّةِ وَجْدِ أُمِّهِ مِنْ بُكَائِهِ.** (۱)

میں نماز شروع کرتا ہوں تو چاہتا ہوں کہ اسے طوالت دوں۔ پھر کسی بچے کے رونے کی آواز سنتا ہوں تو اپنی نماز مختصر کر دیتا ہوں کہ مبادا اس بچے کے رونے کی وجہ سے اس کی ماں کو تکلیف ہو۔

اس حدیث مبارکہ میں تو ہم نے حضور نبی اکرم ﷺ کے اپنے طرزِ عمل کا مطالعہ کیا لیکن اس سے بڑھ کر انسانوں کے ساتھ محبت کا ایک اور منظر بھی ہے جو ہمیں حضور نبی اکرم ﷺ کی سیرت مبارکہ میں نظر آتا ہے۔ وہ یہ کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے مختلف علاقوں میں امامت کے فرائض سر انجام دینے والے صحابہ کرام ﷡ کو باقاعدہ طور پر ہدایت نامہ جاری فرما رکھا تھا کہ جب تم نماز کی امامت کراؤ اور بالخصوص نمازِ عشاء کی تو چھوٹی سورتیں پڑھا کرو، لمبی سورتیں نہ پڑھا کرو یعنی مختصر قراءت کیا کرو۔ اِس لیے کہ تمہاری اِقتدا میں دن بھر کے تھکے ماندہ، بوڑھے،

---

(۱) ۱۔ بخاری، الصحیح، کتاب الاذان، باب من أخف الصلاة عند بكاء الصبي، ۱: ۲۵۰، رقم: ۶۷۷، ۶۷۸

۲۔ مسلم، الصحیح، کتاب الصلاة، باب أمر الأئمة بتخفيف الصلاة في تمام، ۱: ۳۴۳، رقم: ۴۷۰

ضعیف، کمزور اور بیمار بھی ہوں گے۔ پچھلی صفوں میں عورتیں اور بچے بھی ہوں گے۔ تمہاری طویل قراءت سے وہ مزید تھکاوٹ کا شکار ہوجائیں گے۔ لہٰذا اللہ کی عبادت نماز اور تلاوتِ کلامِ مجید کو مختصر کرلو تاکہ کمزور، بوڑھوں، ضعیفوں، بیماروں، عورتوں اور بچوں کو نماز کی حالت میں بھی تکلیف نہ ہو۔

۲۔ حضرت ابو مسعود انصاری ﷺ فرماتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ تک خبر پہنچی کہ ایک صحابی جو اپنے قبیلے کی مسجد کے امام ہیں، وہ اپنے ذوقِ تلاوت کے سبب طویل سورتوں کی تلاوت کرتے ہیں۔ اس پر حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

**يَا أَيُّهَا النَّاسُ، إِنَّ مِنكُمْ مُنَفِّرِينَ، فَمَنْ أَمَّ النَّاسَ فَلْيَتَجَوَّزْ، فَإِنَّ خَلْفَهُ الضَّعِيفَ وَالكَبِيرَ وَذَا الْحَاجَةِ.** (۱)

تم میں سے کچھ لوگ (اپنے متشدد رویے اور سخت عادات و معمولات کی وجہ سے) لوگوں کو (متنفر کر کے دین سے) بھگانے والے ہیں۔ تم میں سے جس شخص کو امامت کرنے کا موقع ملے تو اسے چاہئے کہ وہ نماز مختصر کیا کرے (یعنی تلاوت، رکعات اور قیام چھوٹا کیا کرے) کیونکہ اُس کے پیچھے بوڑھے اور ضعیف بھی ہوتے ہیں اور حاجت مند بھی (جو کمزوری کے باعث دیر تک کھڑے نہیں ہوسکتے یا انہیں نماز سے فارغ ہوتے ہی اپنا کام کاج کرنا ہوتا ہے۔ لہٰذا ان سب کا خیال کرتے ہوئے ان پر نرمی کیا کرو اور باجماعت نماز مختصر کردیا کرو)۔

یہی اسلام کی حقیقی تصویر اور پیغمبر اسلام ﷺ کی سنتِ مطہرہ و سیرتِ طیبہ ہے جس میں اِنسانی اَقدار، دوسروں کے دکھ درد اور انسان کی شخصی و طبعی اور ذاتی مجبوریوں کے ساتھ ساتھ اس کے جذبات و محسوسات اور مسائل کا اس قدر خیال رکھا جاتا ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نہ صرف

(۱) ۱۔ بخاری، الصحیح، کتاب الجماعة والإمامة، باب من شکا إمامه إذا طول، ۱: ۲۴۹، رقم: ۶۷۲

۲۔ مسلم، الصحیح، کتاب الصلاة، باب أمر الأئمة بتخیف الصلاة، ۱: ۳۴۰، رقم: ۴۶۶

نماز میں طویل قیام کا ارادہ چھوڑ دیتے اور اپنی نماز مختصر کر دیتے ہیں بلکہ اپنے اس عمل کو تعلیمِ امت کے لیے صراحتاً بیان بھی فرماتے ہیں۔ سو حضور نبی اکرم ﷺ نے عبادت میں بھی نرمی اختیار کرنے کا ایک بنیادی اصول عطا کر دیا کہ امام کو اپنے مقتدیوں کا خیال رکھنا چاہیے۔ آقا ﷺ کے ان فرامین سے واضح ہوتا ہے کہ آپ ﷺ کے اندازِ فکر کی بنیاد ہمیشہ لوگوں کے لیے آسانی، نرمی، سہولت اور رحمت و شفقت پر مبنی رہی۔

## (۳) جانوروں اور پرندوں کو اذیت دینے کی ممانعت

اِسلام تمام مخلوقات پر عدمِ تشدد کا قائل ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ کی ذاتِ مبارکہ جہاں انسانوں سے محبت کا درس دیتی ہے وہیں (غیر مضر) جانوروں اور پرندوں سے بھی عدم تشدد کا پرچار کرتی ہے۔

۱۔ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی متفق علیہ حدیث ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

**عُذِّبَتِ امْرَأَةٌ فِي هِرَّةٍ حَبَسَتْهَا حَتّٰى مَاتَتْ جُوْعًا، فَدَخَلَتْ فِيْهَا النَّارَ، قَالَ: فَقَالَ: وَاللهُ أَعْلَمُ، لَا أَنْتِ أَطْعَمْتِهَا وَلَا سَقَيْتِهَا حِيْنَ حَبَسْتِهَا وَلَا أَنْتِ أَرْسَلْتِهَا فَأَكَلَتْ مِنْ خَشَاشِ الْأَرْضِ.** (۱)

ایک عورت کو ایک بلی کی وجہ سے عذاب دیا گیا۔ اُس نے اُس بلی کو (کسی جگہ) بند کر دیا تھا یہاں تک کہ وہ بھوکی مرگئی۔ وہ عورت اُس کی وجہ سے دوزخ میں داخل کر دی گئی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ خوب جانتا ہے (لیکن پھر بھی اللہ تعالیٰ اُس سے فرمائے گا:) جب تو نے اُسے باندھا تو تو نے نہ اُسے کھلایا نہ پلایا اور نہ ہی اُسے کھلا چھوڑا کہ وہ (خود) زمین کے کیڑے مکوڑے کھا لیا کرتی۔

(۱) ۱۔ بخاري، الصحيح، كتاب المساقاة، باب فضل سقي الماء، ۲:۸۳۴، رقم:۲۲۳۶

۲۔ مسلم، الصحيح، كتاب السلام، باب تحريم قتل الهرة، ۴:۱۷۶۰، رقم:۲۲۴۲

اس عورت نے بلی کو اذیت دی اور اُس پر تشدد (violence) کیا۔ صرف اُس بلی کی جان لینے کی وجہ سے اُس نیک عورت کو اللہ تعالی نے دوزخ میں پھینک دیا۔

۲۔ حضرت شرید بن سوید رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ اُنہوں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا:

مَنْ قَتَلَ عُصْفُوْرًا عَبَثًا عَجَّ إِلَى اللهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ، يَقُوْلُ: يَا رَبِّ، إِنَّ فُلَانًا قَتَلَنِي عَبَثًا، وَلَمْ يَقْتُلْنِي لِمَنْفَعَةٍ.(۱)

جس نے کسی چڑیا کو بلا وجہ مار ڈالا تو وہ چڑیا قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے سامنے چلّائے گی اور عرض کرے گی: اے اللہ! فلاں شخص نے مجھے بلا وجہ بغیر کسی فائدہ کے قتل کیا۔

یہ اسلام کی اَمن و رحمت پر مبنی عدمِ تشدد (non-violence) کی تعلیمات ہیں کہ چھوٹے سے چھوٹے جانور اور پرندے کو بھی تکلیف میں مبتلا کرنے کی قطعاً اجازت نہیں ہے اور اس پر سخت وعید سنائی گئی ہے۔

## (۴) اِسلامی تعلیمات میں ٹارگٹ کلنگ کی کوئی گنجائش نہیں ہے

اِسلامی تعلیمات میں تو جانور پر بھی تشدد کی اجازت نہیں حتیٰ کہ جانوروں پر تیر اندازی یا تشدد کرنے والوں پر اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی لعنت کی گئی ہے۔

(۱) ۱۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۴: ۳۸۹، رقم: ۱۹۴۸۸

۲۔ نسائی، السنن، کتاب الضحایا، باب من قتل عصفورا بغیر حقها، ۷: ۲۳۹، رقم: ۴۴۴۶

۳۔ أیضاً، السنن الکبری، ۳: ۷۳، رقم: ۴۵۳۵

۴۔ ابن حبان، الصحیح، ۱۳: ۲۱۴، رقم: ۵۸۹۴

۵۔ طبرانی، المعجم الکبیر، ۷: ۳۱۷، رقم: ۷۲۴۵

۱۔ حضرت ہشام بن زیاد کا بیان ہے کہ وہ حضرت انس ﷺ کے ساتھ حضرت حکم بن ایوب کی خدمت میں حاضر ہوئے تو اُنہوں نے چند لڑکوں کو دیکھا کہ ایک مرغی کو باندھ کر اُس پر تیر چلا رہے ہیں۔ حضرت انس ﷺ نے اُن سے فرمایا:

نَهَى النَّبِيُّ ﷺ أَنْ تُصْبَرَ الْبَهَائِمُ.[1]

حضور نبی اکرم ﷺ نے جانوروں کو باندھ کر مارنے (یعنی Target killing کرنے) سے منع فرمایا ہے۔

۲۔ اسی مضمون کی ایک اور حدیث حضرت عبد اللہ بن عباس ﷺ سے مروی ہے۔ آقا ﷺ نے فرمایا:

لَا تَتَّخِذُوْا شَيْئًا فِيْهِ الرُّوْحُ غَرَضًا.[2]

---

(۱) ۱۔ بخاری، الصحیح، کتاب الذبائح والصید، باب ما یکره من المثلة والمصبورة والمجثمة، ۵:۲۱۰۰، رقم:۵۱۹۴

۲۔ مسلم، الصحیح، کتاب الصید والذبائح، باب النهي عن صبر البهائم، ۳:۱۵۴۹، رقم:۱۹۵۶

(۲) ۱۔ مسلم، الصحیح، کتاب الصید والذبائح، باب النهي عن صبر البهائم، ۳:۱۵۴۹، رقم:۱۹۵۷

۲۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۱:۲۸۰، ۲۸۵، ۳۴۰، رقم:۲۵۳۲، ۲۵۸۶، ۳۱۵۵

۳۔ ترمذي، السنن، کتاب الصید، باب ما جاء في کراهية أکل المصبورة، ۴:۷۲، رقم:۱۴۷۵

۴۔ نسائي، السنن، کتاب الضحایا، باب النهي عن المجثمة، ۷:۲۳۸، رقم:۴۴۴۳

۵۔ ابن ماجه، السنن، کتاب الذبائح، باب النهي عن صبر البهائم وعن المثلة، ۲:۱۰۶۳، رقم:۳۱۸۷

کسی جاندار کو (تیر اندازی کے لیے) ہدف مت بناؤ۔

اس حدیث مبارکہ میں مذکور لفظ 'غَرَضًا' سے مراد ٹارگٹ کلنگ ہے۔ آج ہمارے معاشرے میں کیا ہو رہا ہے؟ آئے روز اس ملک کے ہر شہر میں ٹارگٹ کلنگ کا کوئی نہ کوئی واقعہ رونما ہوتا ہے۔ کوئٹہ ہو یا کراچی، لاہور میں سانحہ ماڈل ٹاؤن ہو یا جنوبی پنجاب کا کوئی اَلم ناک حادثہ، کہیں کوئی عالمِ دین اور کہیں کوئی علمی و فکری شخصیت ٹارگٹ کلنگ کا شکار ہو رہی ہے۔ اِسلام میں تو جانور ہو یا پرندہ، انسان ہو یا کوئی اور ذی روح، کسی بھی جاندار کو پکڑ کر ہدف بنانا یا تیر اور گولی وغیرہ سے مارنے والے پر اللہ اور اُس کے رسول ﷺ نے لعنت کی ہے۔ اور جس پر اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی لعنت ہو اُس پر جنت حرام اور دوزخ واجب ہو جاتی ہے۔

ہماری سول گورنمنٹ، سول قانون، عدالتیں اور سیاسی نظام نے ہمیشہ دہشت گردوں اور دہشت گردی کو تحفظ دیا ہے۔ اگر یہ نظام تحفظ نہ دیتا تو آج فوجی عدالتیں بنانے کی ضرورت پیش نہ آتی۔ فوجی عدالتوں کی ضرورت جائز اور ضروری ہے اور یہ ثابت ہوگیا ہے کہ موجودہ نظام فیل ہو چکا ہے۔ ہمارے نام نہاد حکمران ابھی بھی اس فیل نظام کی مردہ لاش کو گھسیٹ کر چلنا چاہتے ہیں۔ اس نظام نے عوامِ پاکستان کو آج تک کچھ نہیں دیا اور نہ آئندہ دے سکتا ہے کیونکہ یہ نظام بدمعاشوں، غنڈوں، طاقت وروں، دہشت گردوں اور قاتلوں کے لئے ہے۔ یہ نظام مقتولوں، مظلوموں، بے چاروں اور مجبوروں کے لیے نہیں۔ اس لئے اس نظام کو بدل کر ایسا نظام لانا ہوگا جس کی کوکھ سے پُر اَمن پاکستان جنم لے اور یہ اسی صورت ممکن ہے کہ ہم محبت اور عدم تشدد پر مبنی حضور نبی اکرم ﷺ کی تعلیمات کو حرزِ جاں بنائیں۔

## (۵) جانوروں کو جلانے اور داغنے کی ممانعت

سیرتِ طیبہ کے اُن مظاہر کا مطالعہ بھی ضروری ہے جہاں حضور نبی اکرم ﷺ نے جانوروں کو داغنے، جلانے یا اُن سے کچھ چھین کر اُنہیں اذیت پہنچانے کی سختی سے ممانعت فرمائی ہے۔

۱۔ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں:

**كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ فِي سَفَرٍ، فَانْطَلَقَ لِحَاجَتِهِ فَرَأَيْنَا حُمَّرَةً مَعَهَا فَرْخَانِ فَأَخَذْنَا فَرْخَيْهَا، فَجَائَتِ الْحُمَّرَةُ فَجَعَلَتْ تَفْرِشُ، فَجَاءَ النَّبِيُّ ﷺ فَقَالَ: مَنْ فَجَّعَ هٰذِهِ بِوَلَدِهَا؟ رُدُّوْا وَلَدَهَا إِلَيْهَا. وَرَآى قَرْيَةَ نَمْلٍ قَدْ حَرَّقْنَاهَا. فَقَالَ: مَنْ حَرَّقَ هٰذِهِ؟ قُلْنَا: نَحْنُ. قَالَ: إِنَّهُ لَا يَنْبَغِي أَنْ يُعَذِّبَ بِالنَّارِ إِلَّا رَبُّ النَّارِ.** (۱)

ایک سفر میں ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے۔ آپ ﷺ قضائے حاجت کے لئے تشریف لے گئے تو ہم نے ایک چڑیا دیکھی جس کے ساتھ دو بچے تھے۔ ہم نے اُس کے بچے پکڑ لئے تو چڑیا پر بچھانے لگی۔ پس حضور نبی اکرم ﷺ تشریف لے آئے تو آپ ﷺ نے فرمایا: کس نے اِسے اِس کے بچوں کی وجہ سے تڑپایا ہے؟ اِس کے بچے اِسے لوٹا دو۔ آپ ﷺ نے چیونٹیوں کا ایک بل دیکھا جسے ہم نے جلا دیا تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اِسے کس نے جلایا ہے؟ ہم عرض گزار ہوئے: (یا رسول اللہ!) ہم نے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: آگ کے ساتھ عذاب دینا، آگ کے (پیدا کرنے والے) رب کے سوا کسی کے لئے مناسب نہیں ہے۔

اسلامی تعلیمات کے مطابق مسلمان تو چیونٹیوں کو بھی جلا نہیں سکتے چہ جائیکہ کوئی شخص خود کش حملہ سے خود کو اور باقی لوگوں کو مار دے اور آگ لگا دے۔ یہ سب کچھ اسلام سے بغاوت اور کفر ہے۔ حیف ہے ان لوگوں اور رہنماؤں پر جو ابھی بھی گومگو کی کیفیت میں ہیں اور ifs and buts میں الجھے ہوئے ہیں۔ آج ضرورت ہے کہ پورے پاکستان کی مسجدوں سے

---

(۱) ۱۔ أبو داود، السنن، کتاب الجهاد، باب في کراهية حرق العدو بالنار، ۳:۵۵، رقم:۲۶۷۵

۲۔ أبو داود، السنن، کتاب الأدب، باب في قتل الذر، ۴:۳۶۷، رقم:۵۲۶۸

دہشت گردی کے خلاف کتاب وسنت کی یہ صدائیں بلند ہوں اور انتہا پسندی اور دہشت گردی کی کھل کر مذمت کی جائے۔

۲۔ 'صحیح مسلم' میں حضرت جابر ﷺ بیان کرتے ہیں:

**أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ مَرَّ عَلَيْهِ حِمَارٌ، قَدْ وُسِمَ فِي وَجْهِهِ، فَقَالَ: لَعَنَ اللهُ الَّذِي وَسَمَهُ.** (۱)

رسول اللہ ﷺ کے پاس سے ایک گدھا گزرا جس کے منہ کو داغا گیا تھا، آپ ﷺ نے فرمایا: اُس پر اللہ کی لعنت ہو جس نے اِسے داغا ہے۔

اسلامی تعلیمات کے مطابق تو گدھے کے جسم کے تھوڑے سے حصے کو بھی نہیں داغا جاسکتا تا کہ اسے اذیت نہ ہو۔ جانوروں پر تشدد violence کی قطعاً اجازت نہیں ہے، انہیں ٹارچر نہیں کیا جاسکتا۔ جب کہ یہاں تو پوری سوسائٹی اذیت اور ٹارچر میں مبتلا ہے، کسی کی جان محفوظ نہیں ہے۔ جو جس کو چاہے ٹارگٹ کلنگ کرکے مار دے۔ انفرادی طور پہ مار دے یا اقتدار کے زعم میں چودہ کو مار دے یا اسکولوں کے معصوم طلباء اور عورتوں کو مار دے۔ پولیس آ کر مار دے یا دہشت گرد مار دیں۔ سارا معاشرہ دہشت گردی کے لپیٹ میں ہے۔ ہمیں اس لعنت سے نجات پانی ہے۔ اگر دہشت گردی اسی طرح ہوتی رہی اور ہمارے حکمرانوں اور سیاست دانوں نے اس کی بیخ کنی کے لیے موثر اقدامات نہ اٹھائے تو پھر خدا کا عذاب اترے گا اور ہر اچھا اور برا اس کی لپیٹ میں آ جائے گا۔

مذکورہ بالا تمام آیات قرآنیہ اور احادیث نبویہ اس بات کا واضح اظہار ہیں کہ دین اسلام میں 'محبت' ہی کو بنیاد حاصل ہے۔ اس کی جملہ تعلیمات سے محبت ہی جھلکتی ہوئی نظر آتی ہے۔ اللہ رب العزت کی ذات عالیہ ہو یا حضور نبی اکرم ﷺ کی ذات مقدسہ، آیاتِ قرآنیہ ہوں

---

(۱) ۱۔ مسلم، الصحيح، كتاب اللباس والزينة، باب النهي عن ضرب الحيوان في وجهه ووسمه فيه، ۳: ۱۶۷۳، رقم: ۲۱۱۷
۲۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۳: ۳۲۳، رقم: ۱۴۴۹۹

یا احادیث نبویہ ہر جگہ ہر ایک سے محبت کرنے کا ہی درس نمایاں نظر آتا ہے۔ دینِ اسلام حقیقت میں دینِ محبت ورحمت ہے۔ اس کے ہر ہر حکم اور تعلیم میں رحمت ومحبت کا پیغام جھلکتا ہے۔ اللہ تعالیٰ سے بندے کا تعلق محبت پر قائم ہے۔ رسول اقدس ﷺ سے امتی کا تعلق محبت پر قائم ہے۔ صحابہ اور اہل بیت عظام رضی اللہ عنہم سے تعلق محبت پر قائم ہے۔ اولیاء و صالحین سے تعلق محبت پر قائم ہے۔ بڑوں سے تعلق محبت پر قائم ہے، چھوٹوں سے تعلق شفقت ومحبت پر قائم ہے۔ اللہ کی مخلوق سے تعلق محبت پر قائم ہے۔ ہر شخص اور شخصیت کے حسبِ حال محبت کی شکلیں بدلتی رہتی ہیں۔ کوئی محبت، ادب و تعظیم میں بدل جاتی ہے۔ کہیں محبت، شفقت و رحمت میں بدل جاتی ہے۔ کہیں محبت، مودت اور اخوت میں بدل جاتی ہے۔ جس طرح کا رشتہ اور نسبت ہوتی ہے تو وہ محبت اسی طرح کے روپ دھار لیتی ہے۔

باب سوم

# مسلمانوں کے جان و مال کا اِحترام

# اور

# مسلمانوں کو اَذیت دینے اور قتل کرنے کی سزا

## ۱۔ مومن کی عزت و تکریم کعبۃ اللہ سے بھی زیادہ ہے

سیاسی، فکری یا اعتقادی اختلافات کی بنا پر مسلمانوں کی اکثریت (large majority) کو کافر، مشرک اور بدعتی قرار دیتے ہوئے انہیں بے دریغ قتل کرنے والوں کو معلوم ہونا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ اور اُس کے رسول ﷺ کے نزدیک مومن کے جسم و جان اور عزت و آبرو کی کیا اَہمیت ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے ایک مومن کی حرمت کو کعبے کی حرمت سے زیادہ محترم قرار دیا ہے۔

ابن ماجہ اور طبرانی میں حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے:

**رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَطُوفُ بِالْكَعْبَةِ، وَيَقُولُ: مَا أَطْيَبَكِ وَأَطْيَبَ رِيحَكِ، مَا أَعْظَمَكِ وَأَعْظَمَ حُرْمَتَكِ، وَالَّذِي نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهِ، لَحُرْمَةُ الْمُؤْمِنِ أَعْظَمُ عِنْدَ اللهِ حُرْمَةً مِنْكِ مَالِهِ وَدَمِهِ، وَأَنْ نَظُنَّ بِهِ إِلَّا خَيْرًا.** (۱)

میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو خانہ کعبہ کا طواف کرتے دیکھا اور یہ فرماتے سنا: (اے کعبہ!) تو کتنا عمدہ ہے اور تیری خوشبو کتنی پیاری ہے، تو کتنا عظیم المرتبت ہے اور تیری حرمت کتنی زیادہ ہے، قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں محمد کی جان ہے! مومن کے جان و مال کی حرمت اللہ کے نزدیک تیری حرمت سے زیادہ ہے اور ہمیں

---

(۱) ۱۔ ابن ماجه، السنن، كتاب الفتن، باب حرمة دم المؤمن وما له، ۲: ۱۲۹۷، رقم: ۳۹۳۲

۲۔ طبراني، مسند الشاميين، ۲: ۳۹٦، رقم: ۱۵٦۸

۳۔ منذري، الترغيب والترهيب، ۳: ۲۰۱، رقم: ۳٦۷۹

مومن کے بارے میں نیک گمان ہی رکھنا چاہیے۔

## ۲۔ مسلمان کی طرف ہتھیار سے محض اشارہ کرنا بھی منع ہے

فولادی اور آتشیں اسلحہ سے لوگوں کو قتل کرنا تو بہت بڑا اِقدام ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے اہلِ اِسلام کو اپنے مسلمان بھائی کی طرف اسلحہ سے محض اشارہ کرنے والے کو بھی ملعون و مردود قرار دیا ہے۔

۱۔ حضرت ابو ہریرہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**لَا يُشِيرُ أَحَدُكُمْ إِلَى أَخِيهِ بِالسِّلَاحِ، فَإِنَّهُ لَا يَدْرِي أَحَدُكُمْ لَعَلَّ الشَّيْطَانَ يَنْزِعُ فِي يَدِهِ، فَيَقَعُ فِي حُفْرَةٍ مِنَ النَّارِ.** (۱)

تم میں سے کوئی شخص اپنے بھائی کی طرف ہتھیار سے اشارہ نہ کرے، تم میں سے کوئی نہیں جانتا کہ شاید شیطان اس کے ہاتھ کو ڈگمگا دے اور وہ (قتلِ ناحق کے نتیجے میں) جہنم کے گڑھے میں جا گرے۔

یہاں اِستعارے کی زبان میں بات کی گئی ہے یعنی ممکن ہے کہ ہتھیار کا اشارہ کرتے ہی وہ شخص طیش میں آجائے اور غصہ میں بے قابو ہو کر اسے چلا دے۔ اس عمل کی مذمت اور قباحت بیان کرنے کے لئے اسے شیطان کی طرف منسوب کیا گیا ہے تاکہ لوگ اِسے شیطانی فعل سمجھیں اور اس سے باز رہیں۔

۲۔ حضور علیہ الصلوۃ والسلام نے کسی دوسرے شخص پر اسلحہ تاننے سے ہی نہیں بلکہ عمومی حالات میں اسلحہ کی نمائش کو بھی ممنوع قرار دیا۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

---

(۱) ۱۔ مسلم، الصحيح، كتاب البر والصلة والآداب، باب النهي عن إشارة بالسلاح، ۴: ۲۰۲۰، رقم: ۲۶۱۷

۲۔ حاكم، المستدرك على الصحيحين، ۳: ۵۸۷، رقم: ۶۱۷۶

۳۔ بيهقي، السنن الكبرى، ۸: ۲۳، الرقم: ۲۶۱۷

**نَهَى رَسُولُ اللهِ ﷺ أَنْ يُتَعَاطَى السَّيْفُ مَسْلُولًا.** (۱)

رسول اکرم ﷺ نے ننگی تلوار لینے دینے سے منع فرمایا۔

ننگی تلوار کے لینے دینے میں جہاں زخمی ہونے کا احتمال ہوتا ہے وہاں اسلحہ کی نمائش سے اِشتعال انگیزی کا بھی خدشہ رہتا ہے۔ اسلام کے دینِ خیر و عافیت اور مذہبِ امن و سلامتی ہونے کا اس سے بڑا اور کیا ثبوت ہوسکتا ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے کھلے بندوں اسلحہ کی نمائش پر پابندی لگا دی، تا کہ نہ تو اسلحہ کی دوڑ شروع ہو اور نہ ہی اس سے کسی کو threat کیا جا سکے۔ مذکورہ حدیث میں لفظِ مَسْلُول اِس اَمر کی طرف اشارہ کر رہا ہے کہ ریاست کے جن اداروں کے لیے اسلحہ ناگزیر ہو وہ بھی اس کو غلط استعمال سے بچانے کے لیے foolproof security کے انتظامات کریں۔

## ۳۔ مسلمانوں کے قتل اور فساد انگیزی کی ممانعت

اسلام نہ صرف مسلمانوں بلکہ بلا تفریقِ رنگ و نسل تمام انسانوں کے قتل کی سختی سے ممانعت کرتا ہے۔ اسلام میں کسی انسانی جان کی قدر و قیمت اور حرمت کا اندازہ یہاں سے لگایا جا سکتا ہے کہ اس نے بغیر کسی وجہ کے ایک فرد کے قتل کو پوری انسانیت کے قتل کے مترادف قرار دیا ہے۔ اللہ ﷻ نے تکریم انسانیت کے حوالے سے قرآن حکیم میں ارشاد فرمایا:

**مَنْ قَتَلَ نَفْسًا بِغَيْرِ نَفْسٍ اَوْ فَسَادٍ فِى الْاَرْضِ فَكَاَنَّمَا قَتَلَ النَّاسَ جَمِيْعًا.** (۲)

(۱) ۱۔ ترمذي، السنن، كتاب الفتن، باب ما جاء في النهي عن تعاطي السيف مسلولا، ۴: ۴۶۴، رقم: ۲۱۶۳

۲۔ أبو داود، السنن، كتاب الجهاد، باب ما جاء في النهي أن يتعاطي السيف مسلولا، ۳: ۳۱، رقم: ۲۵۸۸

(۲) المائدة، ۵: ۳۲

جس نے کسی شخص کو بغیر قصاص کے یا زمین میں فساد (پھیلانے کی سزا) کے (بغیر، ناحق) قتل کر دیا تو گویا اس نے (معاشرے کے) تمام لوگوں کو قتل کر ڈالا۔

اِس آیت مبارکہ میں انسانی جان کی حرمت کا مطلقاً ذکر کیا گیا ہے جس میں عورت یا مرد، چھوٹے بڑے، امیر و غریب حتی کہ مسلم اور غیر مسلم کسی کی تخصیص نہیں کی گئی۔ مدعا یہ ہے کہ قرآن نے کسی بھی انسان کو بلاوجہ قتل کرنے کی نہ صرف سخت ممانعت فرمائی ہے بلکہ اسے پوری انسانیت کا قتل ٹھہرایا ہے۔ جہاں تک قانونِ قصاص وغیرہ میں قتل کی سزا، سزائے موت (capital punishment) ہے، تو وہ انسانی خون ہی کی حرمت و حفاظت کے لیے مقرر کی گئی ہے۔

## ۴۔ ایک مومن کا قتل پوری دنیا کی تباہی سے بڑا گناہ ہے

اپنے گھناؤنے اور ناپاک مقاصد کے حصول کے لیے عام شہریوں اور پُراَمن انسانوں کو بے دریغ قتل کرنے والے کیسے دینِ امن و سلامتی کے علم بردار بنتے ہیں؟ وہ اپنی دہشت گردانہ کارروائیوں کے ذریعے ہزاروں مسلمانوں کی قتل و غارت گری میں مصروف ہیں جبکہ حضور نبی اکرم ﷺ نے تو ایک مومن کے قتل کو بھی پوری دنیا کے تباہ کر دینے سے بڑا گناہ قرار دیا ہے۔

۱۔ حضرت عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

لَزَوَالُ الدُّنْيَا أَهْوَنُ عَلَى اللهِ مِنْ قَتْلِ رَجُلٍ مُسْلِمٍ. (۱)

---

(۱) ۱۔ ترمذي، السنن، كتاب الديات، باب ما جاء في تشديد قتل المؤمن، ۴: ۱۶، رقم: ۱۳۹۵

۲۔ نسائي، السنن، كتاب تحريم الدم، باب تعظيم الدم، ۷: ۸۲، رقم: ۳۹۸۷

۳۔ ابن ماجه، السنن، كتاب الديات، باب التغليظ في قتل مسلم ظلما، ۲: ۸۷۴، رقم: ۲۶۱۹

اللہ تعالیٰ کے نزدیک ایک مسلمان شخص کے قتل سے پوری دنیا کا ناپید (اور تباہ) ہو جانا ہلکا (واقعہ) ہے۔

۲۔ حضرت عبد اللہ بن بریدہ ﷺ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

قَتْلُ الْمُؤْمِنِ أَعْظَمُ عِنْدَ اللهِ مِنْ زَوَالِ الدُّنْيَا. (۱)

مومن کو قتل کرنا اللہ تعالیٰ کے نزدیک تمام دنیا کے برباد ہونے سے بڑا ہے۔

## ۵۔ مسلمانوں کا قتلِ عام کفریہ فعل ہے

حضور نبی اکرم ﷺ نے مسلمانوں کا خون بہانے، اُنہیں قتل کرنے اور فتنہ و فساد برپا کرنے کو نہ صرف کفر قرار دیا ہے بلکہ اِسلام سے واپس کفر کی طرف پلٹ جانا قرار دیا ہے۔ اسے اصطلاحِ شرع میں اِرتداد کہتے ہیں۔

امام بخاری حضرت عبد اللہ بن عباس ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

لَا تَرْتَدُّوْا بَعْدِي كُفَّارًا يَضْرِبُ بَعْضُكُمْ رِقَابَ بَعْضٍ. (۲)

تم میرے بعد ایک دوسرے کو قتل کرنے کے سبب کفر کی طرف نہ لوٹ جانا۔

گویا کلمہ گو مسلمانوں کا آپس میں قتل عام صریح کفریہ عمل ہے جسے ارتداد سے لفظی

(۱) ۱۔ نسائي، السنن، كتاب تحريم الدم، باب تعظيم الدم، ۷: ۸۲، ۸۳، رقم: ۳۹۸۸-۳۹۹۰

۲۔ طبراني، المعجم الصغير، ۱: ۳۵۵، رقم: ۵۹۴

۳۔ بيهقي، السنن الكبرى، ۸: ۲۲، رقم: ۱۵۶۴۷

(۲) بخاري، الصحيح، كتاب الفتن، باب قول النبي ﷺ: لا ترجعوا بعدي كفارا يضرب بعضكم رقاب بعض، ۶: ۲۵۹۴، رقم: ۶۶۶۸

مماثلت دی گئی ہے۔

## ٦۔ خون خرابہ تمام جرائم سے بڑا جرم ہے

قتل و غارت گری، خون خرابہ، فتنہ و فساد اور ناحق خون بہانا اِتنا بڑا جرم ہے کہ قیامت کے دن اللہ ﷻ ایسے مجرموں کو سب سے پہلے بے نقاب کر کے کیفرِ کردار تک پہنچائے گا۔

١۔ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے خونریزی کی شدت بیان کرتے ہوئے ارشاد فرمایا:

أَوَّلُ مَا يُقْضَى بَيْنَ النَّاسِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فِي الدِّمَاءِ.(١)

قیامت کے دن لوگوں کے درمیان سب سے پہلے خون ریزی کا فیصلہ سنایا جائے گا۔

٢۔ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے باہمی خون خرابہ اور لڑائی جھگڑے کے تباہ کن نتائج سے خبردار کرتے ہوئے فرمایا کہ قتل و غارت گری اتنا بڑا جرم ہے کہ اگر کوئی فرد یا طبقہ اس میں ایک مرتبہ ملوث ہو جائے تو پھر اسے اس سے نکلنے کا راستہ نہیں ملے گا۔ امام بخاری کی روایت کردہ حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

إِنَّ مِنْ وَرَطَاتِ الْأُمُوْرِ الَّتِي لَا مَخْرَجَ لِمَنْ أَوْقَعَ نَفْسَهُ، فِيْهَا سَفْكَ الدَّمِ الْحَرَامِ بِغَيْرِ حِلِّهِ.(٢)

---

(١) ١۔ بخاري، الصحيح، كتاب الديات، باب ومن يقتل مؤمنا متعمدا، ٦: ٢٥١٧، رقم: ٦٤٧١
٢۔ مسلم، الصحيح، كتاب القسامة والمحاربين والقصاص والديات، باب المجازاة بالدماء في الآخرة وأنها أول ما يقضى فيه بين الناس يوم القيامة، ٣: ١٣٠٤، رقم: ١٦٧٨

(٢) بخاري، الصحيح، كتاب الديات، باب ومن قتل مؤمنا متعمدًا فجزاؤه جهنم، ٦: ٢٥١٧، رقم: ٦٤٧٠

ہلاک کرنے والے وہ اُمور ہیں جن میں پھنسنے کے بعد نکلنے کی کوئی سبیل نہ ہو۔ اِن میں سے ایک بغیر کسی جواز کے حرمت والا خون بہانا بھی ہے۔

## ۷۔ مسلمان کو قتل کرنے والے کی کوئی عبادت قبول نہیں ہوگی

مسلمانوں کو قتل کرنے والے کی نفلی اور فرض عبادت بھی قبول نہیں ہوگی۔ حضرت عبد اللہ بن صامت ﷛ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

**مَنْ قَتَلَ مُؤْمِنًا فَاعْتَبَطَ بِقَتْلِهِ لَمْ يَقْبَلِ اللّٰهُ مِنْهُ صَرْفًا وَلَا عَدْلًا.** (۱)

جس شخص نے کسی مومن کو ظلم سے ناحق قتل کیا تو اللہ تعالیٰ اس کی کوئی نفلی اور فرض عبادت قبول نہیں فرمائے گا۔

عبادت و ریاضت اور قتل و غارت گری کو ساتھ ساتھ چلانے والے اور انسانی حرمت و تقدس کو پامال کر کے اپنے اعمال و عبادات کو ذریعہ نجات سمجھنے والے ایسے انتہا پسندوں کو معلوم ہونا چاہیے کہ نہ صرف ان کی عبادت ردّ کر دی جائے گی بلکہ ان کے لیے ﴿فَلَهُمْ عَذَابُ جَهَنَّمَ وَلَهُمْ عَذَابُ الْحَرِيْقِ﴾ ’تو ان کے لیے عذابِ جہنم ہے اور ان کے لیے (بالخصوص) آگ میں جلنے کا عذاب ہے‘ کی دردناک وعید بھی ہے۔

## ۸۔ مسلمانوں کو (بم دھماکوں یا دیگر طریقوں سے) قتل کرنے اور جلانے والے جہنمی ہیں

سورۃ البروج کی آیت نمبر دس (۱۰) - اِنَّ الَّذِيْنَ فَتَنُوا الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَتُوْبُوْا فَلَهُمْ عَذَابُ جَهَنَّمَ وَلَهُمْ عَذَابُ الْحَرِيْقِ۝ ’بے شک جن لوگوں نے مومن

(۱) ۱۔ أبو داود، السنن، کتاب الفتن والملاحم، باب تعظیم قتل المؤمن، ۴: ۱۰۳، رقم: ۴۲۷۰

۲۔ طبراني، مسند الشامیین، ۲: ۲۶۶، رقم: ۱۳۱۱

مردوں اور مومن عورتوں کو اذیت دی پھر توبہ (بھی) نہ کی تو ان کے لیے عذابِ جہنم ہے اور ان کے لیے (بالخصوص) آگ میں جلنے کا عذاب ہےo‘ - کی تفسیر میں بعض مفسرین نے فتنے میں مبتلا کرنے سے آگ میں جلانا بھی مراد لیا ہے۔ اس معنی کی رُو سے خود کش حملوں، بم دھماکوں اور بارود سے عامۃ الناس کو خاکستر کر دینے والے فتنہ پرور لوگ عذابِ جہنم کے مستحق ہیں۔ مفسرین کے اقوال ملاحظہ فرمائیں:

**١۔ وقال ابن عباس ومقاتل: ﴿فَتَنُوا الْمُؤْمِنِيْنَ﴾ حرقوهم بالنار.**[1]

حضرت ابن عباس اور مقاتل نے فرمایا: فَتَنُوا الْمُؤْمِنِيْنَ کا مطلب ہے: (ان فتنہ پروروں نے) انہیں (یعنی مومنین کو) آگ سے جلا ڈالا۔

**٢۔ وأخرج عبد بن حميد وابن المنذر عن قتادة ﴿اِنَّ الَّذِيْنَ فَتَنُوا الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ﴾ قال: حرقوا.**[2]

عبد بن حمید اور ابن منذر حضرت قتادہ سے روایت کرتے ہیں کہ ﴿اِنَّ الَّذِيْنَ فَتَنُوا الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ﴾ کا معنی آگ سے جلا کر ہلاک کر دینا ہے۔

٣۔ اسی معنی کو امام قرطبی اور ابو حفص الحنبلي نے بھی روایت کیا ہے۔[3]

مسلمان کے قتل کو جائز سمجھنے اور انہیں جلانے والے نص قرآنی کے تحت نہ صرف دائرہ اسلام سے خارج ہو جاتے ہیں بلکہ عذابِ حریق کے مستحق بھی ٹھہرتے ہیں۔ حضرت عبد اللہ بن بسر سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے مومنوں کو اذیت دینے والوں کو اپنی اُمت سے خارج کرتے ہوئے ارشاد فرمایا:

---

(١) رازی، التفسير الكبير، ٣١: ١١١

(٢) سيوطي، الدر المنثور، ٨: ٤٦٦

(٣) ١۔ قرطبي، الجامع لأحكام القرآن، ١٩: ٢٩٥

٢۔ أبو حفص الحنبلی، اللباب فی علوم الكتاب، ٢٠: ٢٥٣

**لَيُسَ مِنِّي ذُوُ حَسَدٍ وَلَا نَمِيُمَةٍ وَلَا كَهَانَةٍ وَلَا أَنَا مِنُهُ. ثُمَّ تَلا رَسُوُلُ اللهِ ﷺ هَذِهِ الآيَة: ﴿وَالَّذِيُن يُؤْذُوُنَ الْمُؤْمِنِيُنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ بِغَيْرِ مَااكْتَسَبُوُا فَقَدِ احْتَمَلُوُا بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيُنًا﴾**[1].[2]

حسد کرنے والا، چغلی کھانے والا اور کہانت والا مجھ سے نہیں (یعنی میری امت سے نہیں) اور نہ ہی میں اس سے ہوں۔ پھر حضور نبی اکرم ﷺ نے یہ آیت تلاوت فرمائی: ﴿اور جو لوگ مومن مردوں اور مومن عورتوں کو اذیت دیتے ہیں بغیر اس کے کہ انہوں نے کچھ (خطا) کی ہو تو بے شک انہوں نے بہتان اور کھلے گناہ کا بوجھ (اپنے سر) لے لیا٥﴾۔

۴۔ امام فخر الدین رازی رقم طراز ہیں:

**أن كلا العذابين يحصلان في الآخرة إلا أن عذاب جهنم وهو العذاب الحاصل بسبب كفرهم، وعذاب الحريق هو العذاب الزائد على عذاب الكفر بسبب أنهم أحرقوا المؤمنين.**[3]

بے شک دونوں عذاب (عذابِ جہنم اور عذاب حریق) آخرت میں واقع ہوں گے، مگر فرق یہ ہے کہ عذابِ جہنم ان کے کفر کے سبب ہوگا، اور عذابِ حریق عذابِ کفر پر وہ زائد عذاب ہے جو انہیں مسلمانوں کو جلانے کے سبب ملے گا۔

۵۔ اِسی مفہوم کو صاحبِ جلالین نے بھی رقم کیا ہے۔ وہ تحریر کرتے ہیں:

**﴿اِنَّ الَّذِيُنَ فَتَنُوا الْمُؤْمِنِيُنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ﴾ بالإحراق ﴿ثُمَّ لَمْ يَتُوُبُوُا فَلَهُمْ**

---

(۱) الأحزاب، ۳۳: ۵۸

(۲) ۱۔ منذری، الترغیب والترهیب، ۳: ۳۲۴، رقم: ۴۲۷۵
۲۔ ابن عساکر، تاریخ دمشق الکبیر، ۲۱: ۳۳۴

(۳) رازی، التفسیر الکبیر، ۳۱: ۱۱۱

عَذَابُ جَهَنَّمَ﴾ بكفرهم ﴿وَلَهُمْ عَذَابُ الْحَرِيْقِ﴾ أى عذاب إحراقهم المؤمنين فى الآخرة.[1]

یعنی وہ لوگ جنہوں نے مومن مرد و زن کو آگ میں جلا کر اذیت میں مبتلا کیا، پھر توبہ بھی نہ کی تو ان کے لئے ان کے کفر کی وجہ سے مومنین کو جلانے کی پاداش میں عذابِ حریق (جلائے جانے کا عذاب) ہوگا۔

اسلام میں کسی انسانی جان کی قدر و قیمت اور حرمت کا اندازہ یہاں سے لگایا جا سکتا ہے کہ اِس نے بغیر کسی وجہ کے ایک فرد کے قتل کو بھی پوری انسانیت کے قتل کے مترادف قرار دیا ہے۔ قتلِ عمد کی سزا موت ہے۔ مسلمانوں کو قتل کرنے والوں کے لیے شدید اور دردناک عذاب کی وعید ہے۔ جب اسلام کسی ایک فرد کے قتل حتی کہ اپنی جان کو بھی تلف کرنے کی اجازت نہیں دیتا، تو کیسے ہوسکتا ہے کہ وہ خودکش حملوں اور بم دھماکوں کے ذریعے ہزاروں شہریوں کے جان و مال کو تلف کرنے کی اجازت دے! لہٰذا جو لوگ نوجوانوں کو خون ریزی اور قتلِ عام پر اُکساتے ہیں اور جو نوجوان ایسے گمراہ لیڈروں کے کہنے پر خودکش حملوں میں حصہ لیتے ہیں، دونوں نہ صرف دنیا میں اسلامی تعلیمات سے اِنحراف کے مرتکب ہوتے ہیں بلکہ آخرت میں بھی شدید عذاب کے حق دار ہیں۔ کیونکہ وہ اسلام جیسے پُراَمن اور متوازن دین کی بدنامی کا باعث بھی بن رہے ہیں اور پوری اِنسانیت کو نفرتوں کی آگ میں دھکیلنے کا سبب بھی۔

---

(۱) تفسیر الجلالین: ۸۰۱

اسلامی ریاست میں غیر مسلم شہریوں کو بھی وہی حقوق حاصل ہیں جو مسلمانوں کو حاصل ہیں۔ اُن حقوق میں سے پہلا حق جو اسلامی حکومت اور اسلامی معاشرہ کی طرف سے انہیں حاصل ہے وہ حقِ حفاظت ہے، جو انہیں ہر قسم کے خارجی اور داخلی ظلم و زیادتی کے خلاف میسر ہوگا تاکہ وہ مکمل طور پر امن وسکون کی زندگی بسر کرسکیں۔

حضور نبی اکرم ﷺ نے خطبہ حجۃ الوداع کے موقع پر پوری نسلِ انسانی کو عزت، جان اور مال کا تحفظ فراہم کرتے ہوئے ارشاد فرمایا:

**إِنَّ دِمَاءَكُمْ وَأَمْوَالَكُمْ وَأَعْرَاضَكُمْ عَلَيْكُمْ حَرَامٌ، كَحُرْمَةِ يَوْمِكُمْ هَذَا، فِي شَهْرِكُمْ هَذَا، فِي بَلَدِكُمْ هَذَا، إِلَى يَوْمِ تَلْقَوْنَ رَبَّكُمْ.** (1)

بے شک تمہارے خون اور تمہارے مال اور تمہاری عزتیں تم پر اِسی طرح حرام ہیں جیسے تمہارے اِس دن کی حرمت تمہارے اِس مہینے میں اور تمہارے اِس شہر میں (مقرر کی گئی) ہے۔ یہاں تک کہ تم اپنے رب سے ملو گے۔

لہٰذا کسی بھی اِنسان اور کسی بھی مذہب کے پیروکار کو ناحق قتل کرنا، اُس کا مال لوٹنا، اس کی عزت پر حملہ کرنا یا اس کی تذلیل کرنا نہ صرف حرام ہے بلکہ اس کے مرتکب شخص کو الم ناک سزا کی وعید سنائی گئی ہے۔ ذیل میں ہم قرآن و حدیث سے متعدد دلائل و براہین پیش کریں گے

(1) 1۔ بخاري، الصحيح، كتاب الحج، باب الخطبة أيام منى، 2: 620، رقم: 1654

2۔ مسلم، الصحيح، كتاب القسامة والمحاربين والقصاص والديات، باب تغليظ تحريم الدماء والأعراض والأموال، 3: 1305-1306، رقم: 1679

جس سے یہ حقیقت عیاں ہوجائے گی کہ اسلام نے کس طرح غیر مسلم شہریوں کے جان و مال اورعزت و آبرو کی حفاظت کی تلقین کی ہے۔

## ۱۔ غیر مسلم شہریوں کے قتل کی ممانعت

اسلامی ریاست میں آباد غیر مسلم شہری کو قتل کرنا حرام ہے۔ کسی فرد کو یہ حق حاصل نہیں کہ وہ کسی غیر مسلم شہری کو قتل کرے۔ قرآن مجید میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

**مَنْ قَتَلَ نَفْسًا م بِغَيْرِ نَفْسٍ اَوْ فَسَادٍ فِی الْاَرْضِ فَكَاَنَّمَا قَتَلَ النَّاسَ جَمِيْعًا.** (۱)

جس نے کسی شخص کو بغیر قصاص کے یا زمین میں فساد (پھیلانے کی سزا) کے (بغیر، ناحق) قتل کر دیا تو گویا اس نے (معاشرے کے) تمام لوگوں کو قتل کر ڈالا۔

اس آیہ کریمہ میں نَفْسًا کا لفظ عام ہے، لٰہذا اس کا اطلاق بھی عموم پر ہوگا۔ یعنی کسی ایک انسانی جان کا قتلِ ناحق - خواہ اس کا تعلق کسی بھی مذہب سے ہو، کوئی بھی زبان بولتا ہو اور دنیا کے کسی بھی ملک یا علاقے کا رہنے والا ہو - قطعاً حرام ہے اور اس کا گناہ اتنا ہی ہے جیسے پوری انسانیت کو قتل کرنے کا ہے۔ لٰہذا مسلم ریاست میں آباد غیر مسلم شہریوں کا قتل بھی اسی زمرے میں آئے گا۔

## غیر مسلم شہری کے قاتل پر جنت حرام ہے

۱۔ حضرت ابو بکرہ ؓ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**مَنْ قَتَلَ مُعَاهِدًا فِي غَيْرِ كُنْهِهِ، حَرَّمَ اللهُ عَلَيْهِ الْجَنَّةَ.** (۲)

(۱) المائدة، ۵: ۳۲

(۲) ۱۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۵: ۳۶، ۳۸، رقم: ۲۰۳۹۳، ۲۰۴۱۹

۲۔ أبو داود، السنن، كتاب الجهاد، باب في الوفاء للمعاهد وحرمة ذمته، ۳: ۸۳، رقم: ۲۷۶۰

←

جو مسلمان کسی غیر مسلم شہری کو ناحق قتل کرے گا اللہ تعالیٰ اُس پر جنت حرام فرما دے گا۔

۲۔ حضرت عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

**مَنْ قَتَلَ مُعَاهَدًا لَمْ يَرِحْ رَائِحَةَ الْجَنَّةِ، وَإِنَّ رِيحَهَا تُوجَدُ مِنْ مَسِيرَةِ أَرْبَعِيْنَ عَامًا.** (۱)

جس نے کسی غیر مسلم شہری (معاہد) کو قتل کیا تو وہ جنت کی خوشبو بھی نہیں سونگھے گا حالانکہ جنت کی خوشبو چالیس برس کی مسافت تک محسوس ہوتی ہے۔

گویا کسی غیر مسلم کا ناحق قتل کرنے والا جنت کے قریب بھی نہیں جا سکے گا بلکہ اسے جنت سے چالیس برس کی مسافت سے بھی دور رکھا جائے گا۔

## ۲۔ محارب دشمن قوموں کے سفراء کے قتل کی ممانعت

اسلام قومی اور بین الاقوامی معاملات میں امن و رواداری کا درس دیتا ہے۔ قرآن و حدیث کی تعلیمات کے مطابق بدترین دشمن قوم کا سفارت کار بھی اگر سفارت کاری کے لیے

........ ۳۔ نسائي، السنن، کتاب القسامة، باب تعظيم قتل المعاهد، ۸: ۲۴، رقم: ۴۷۴۷

۴۔ دارمي، السنن، ۲: ۳۰۸، رقم: ۲۵۰۴

۵۔ حاکم، المستدرك على الصحيحين، ۲: ۱۵۴، رقم: ۲۶۳۱

امام حاکم نے فرمایا: یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

(۱) ۱۔ بخاري، الصحيح، کتاب الجزية، باب إثم من قتل معاهدا بغير جرم، ۳: ۱۱۵۵، رقم: ۲۹۹۵

۲۔ ابن ماجه، السنن، کتاب الديات، باب من قتل معاهدا، ۲: ۸۹۶، رقم: ۲۶۸۶

۳۔ بزار، المسند، ۶: ۳۶۸، رقم: ۲۳۸۳

آئے تو اس کا قتل حرام ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ کے پاس کئی مواقع پر غیر مسلموں کے نمائندے آئے، لیکن آپ ﷺ نے ان سے ہمیشہ خود بھی حسنِ سلوک فرمایا اور صحابہ کرام ﷺ کو بھی یہی تعلیم دی۔ حتیٰ کہ نبوت کے جھوٹے دعوے دار مسیلمہ کذاب کے نمائندے آئے جنہوں نے صریحاً اعترافِ اِرتداد کیا تھا لیکن آپ ﷺ ان کے سفارت کار ہونے کے باعث ان سے حسنِ سلوک سے پیش آئے۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود ﷺ فرماتے ہیں:

**إِنِّي كُنْتُ عِنْدَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ جَالِساً إِذْ دَخَلَ هَذَا (عَبْدُ اللهِ بْنُ نُوَاحَةَ) وَرَجُلٌ وَافِدَيْنِ مِنْ عِنْدِ مُسَيْلَمَةَ. فَقَالَ لَهُمَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: أَتَشْهَدَانِ أَنِّي رَسُوْلُ اللهِ؟ فَقَالاَ لَهُ: نَشْهَدُ أَنَّ مُسَيْلَمَةَ رَسُوْلُ اللهِ، فَقَالَ: آمَنْتُ بِاللهِ وَرُسُلِهِ، لَوْ كُنْتُ قَاتِلًا وَافِداً لَقَتَلْتُكُمَا.** (1)

میں حضور نبی اکرم ﷺ کے پاس بیٹھا ہوا تھا جب یہ شخص (عبد اللہ بن نواحہ) اور ایک اور آدمی مسیلمہ (کذاب) کی طرف سے سفارت کار بن کر آئے تو انہیں حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: کیا تم دونوں اس بات کی گواہی دیتے ہو کہ میں اللہ تعالیٰ کا رسول ہوں؟ انہوں نے (اپنے کفر و ارتداد پر اصرار کرتے ہوئے) کہا: ہم گواہی دیتے ہیں کہ مسیلمہ اللہ کا رسول ہے۔ (معاذ اللہ) حضور نبی اکرم ﷺ نے (کمال برداشت اور تحمل کی مثال قائم فرماتے ہوئے ارشاد) فرمایا: میں اللہ تعالیٰ اور اس کے رسولوں پر ایمان رکھتا ہوں۔ اگر میں سفارت کاروں کو قتل کرنے والا ہوتا تو تم دونوں کو قتل کر

(1) ۱۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۱: ۴۰۴، رقم: ۳۸۳۷
۲۔ دارمی، السنن، ۲: ۳۰۷، رقم: ۲۵۰۳
۳۔ نسائی، السنن الكبرى، ۵: ۲۰۵، رقم: ۸۶۷۵
۴۔ أبو يعلى، المسند، ۹: ۳۱، رقم: ۵۰۹۷
۵۔ حاكم، المستدرك على الصحيحين، ۳: ۵۴، رقم: ۴۳۷۸

دیتا (مگر حضور ﷺ نے ایسا نہ کیا اور انہیں جان کی سلامتی دی)۔

گویا حضور نبی اکرم ﷺ کے اس جملے نے سفارت کاروں کے احترام کا بین الاقوامی قانون وضع فرما دیا۔ اس حکم سے یہ بھی واضح ہو جاتا ہے کہ وہ تمام عملہ جو کسی embassy میں سفارت کاری پر تعینات ہو اِسی حسن سلوک کا حق دار ہے اور اس کا قتل بھی از روئے حدیث حرام ہے۔ گزشتہ کئی سالوں سے پاکستان کے شورش زدہ علاقوں میں غیر ملکی سفارت کاروں اور انجینئرز کے اغوا اور قتل کے متعدد واقعات رُونما ہو چکے ہیں جن کی ذمہ داری دہشت گرد قبول کرتے رہے ہیں۔ کتنے افسوس کی بات ہے کہ اسلام کے نام پر دہشت گردی کرنے والے حضور نبی اکرم ﷺ کی ان تعلیمات سے صریحاً انحراف برتنے کے باوجود خود کو 'مجاہدینِ اسلام' سمجھتے ہیں۔

## ۳۔ غیر مسلم مذہبی رہنماؤں کے قتل کی ممانعت

جس طرح غیر مسلم سفارت کاروں کے قتل کو حرام قرار دیا گیا ہے اسی طرح غیر مسلموں کے مذہبی رہنماؤں کے قتل کی بھی ممانعت کی گئی ہے۔ حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے:

**كَانَ رَسُولُ اللهِ ﷺ إِذَا بَعَثَ جُيُوشَهُ قَالَ: لَا تَغْدِرُوا وَلَا تَغُلُّوا وَلَا تُمَثِّلُوا وَلَا تَقْتُلُوا الْوِلْدَانَ وَلَا أَصْحَابَ الصَّوَامِعِ.** (۱)

حضور نبی اکرم ﷺ جب اپنے لشکروں کو روانہ کرتے تو حکم فرماتے: غداری نہ کرنا، دھوکا نہ دینا، نعشوں کی بے حرمتی نہ کرنا اور بچوں اور پادریوں کو قتل نہ کرنا۔

(۱) ۱۔ أحمد بن حنبل، المسند، ۱: ۳۳۰، رقم: ۲۷۲۸
۲۔ ابن أبی شيبة، المصنف، ۶: ۴۸۴، رقم: ۳۳۱۳۲
۳۔ أبو يعلى، المسند، ۴: ۴۲۲، رقم: ۲۵۴۹
۴۔ ابن رشد، بداية المجتهد، ۱: ۲۸۱

مندرجہ بالا حدیث مبارکہ سے واضح طور پر ثابت ہوتا ہے کہ کسی بھی قوم کے مذہبی رہنماؤں کا قتل عام حالات کے علاوہ دورانِ جنگ بھی جائز نہیں ہے۔

## ۴۔ مسلم اور غیر مسلم کا قصاص اور دیت برابر ہے

اسلام نے کسی بھی شخص (مسلم یا غیر مسلم) کو ناحق قتل کرنے والے قاتل پر قصاص لازم کیا ہے۔ جبکہ قتل خطاء یعنی غلطی سے قتل ہو جانے کی صورت میں دیت (monetary compensation) کی ادائیگی کو واجب قرار دیا ہے۔

۱۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

**وَلَكُمْ فِي الْقِصَاصِ حَيٰوةٌ يّٰاُولِي الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ۝**[1]

اور تمہارے لیے قصاص (یعنی خون کا بدلہ لینے) میں ہی زندگی (کی ضمانت) ہے اے عقلمند لوگو! تاکہ تم (خونریزی اور بربادی سے) بچو۝

۲۔ قتل خطاء کے بارے میں ارشاد ربانی ہے:

**مَنْ قَتَلَ مُؤْمِنًا خَطَاً فَتَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ وَّدِيَةٌ مُّسَلَّمَةٌ اِلٰۤى اَهْلِهٖۤ اِلَّاۤ اَنْ يَّصَّدَّقُوْا.**[2]

جس نے کسی مسلمان کو نادانستہ قتل کر دیا تو (اس پر) ایک مسلمان غلام یا باندی کا آزاد کرنا اور خون بہا (کا ادا کرنا) جو مقتول کے گھر والوں کے سپرد کیا جائے (لازم ہے) مگر یہ کہ وہ معاف کر دیں۔

پہلی آیت مبارکہ میں حکم قصاص یعنی قاتل کو جرمِ قتل کی سزا میں قتل کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔ اس پر پوری امت کا اجماع ہے کہ قاتل (ناحق قتل کرنے والے) کو قصاص میں قتل

---

(۱) البقرة، ۲: ۱۷۹

(۲) النساء، ۴: ۹۲

کیا جائے سوائے اس کے کہ مقتول کے ورثا قاتل کو معاف کر دیں۔

دوسری آیت میں دیت کا ذکر ہے۔ اگر قتلِ خطا ہو جائے یعنی غیر ارادی طور پر غلطی سے کوئی شخص کسی کو قتل کر دے تو قاتل پر دیت (monetary compensation؛ خون بہا) لازم ہوگی۔

حضور نبی اکرم ﷺ نے غیر مسلموں کو دیت (monetary compensation) میں مساوی حقوق دیتے ہوئے ارشاد فرمایا ہے:

**دِيَةُ الْيَهُوْدِيِّ وَالنَّصْرَانِيِّ وَكُلِّ ذِمِّيٍّ مِثْلُ دِيَةِ الْمُسْلِمِ.**[1]

یہودی، عیسائی اور ہر غیر مسلم شہری کی دیت مسلمان کی دیت کے برابر ہے۔

اس حدیث مبارکہ کے عمومی بیان سے معلوم ہوا کہ اسلام نے مسلمانوں کی طرح غیر مسلموں کو بھی قصاص اور دیت میں مسلمانوں کے برابر حیثیت دی ہے۔

## ۵۔ ایک غیر مسلم کے ظلم کا بدلہ دوسروں سے لینے کی ممانعت

قرآن و حدیث کے مطابق ہر شخص اپنے اعمال کا خود ذمہ دار ہے۔ جس نے ظلم کیا حسبِ دستور بدلہ اور سزا کا وہی مستحق ہے، اس کے بدلے میں کوئی دوسرا نہیں۔ اس کے جرم کی سزا اس کے اہل و عیال، دوستوں یا اس کی قوم کے دیگر افراد کو نہیں دی جاسکتی۔ ارشادِ ربانی ہے:

**وَلَا تَكْسِبُ كُلُّ نَفْسٍ اِلَّا عَلَيْهَاۚ وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰىۚ ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ مَّرْجِعُكُمْ فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ۝**[2]

اور ہر شخص جو بھی (گناہ) کرتا ہے (اس کا وبال) اسی پر ہوتا ہے اور کوئی بوجھ

---

(۱) ۱۔ عبد الرزاق، المصنف، ۱۰: ۹۷-۹۸
۲۔ ابن رشد، بداية المجتهد، ۲: ۳۱۰

(۲) الأنعام، ٦: ۱٦۴

اٹھانے والا دوسرے کا بوجھ نہیں اٹھائے گا۔ پھر تمہیں اپنے رب ہی کی طرف لوٹنا ہے پھر وہ تمہیں ان (باتوں کی حقیقت) سے آگاہ فرما دے گا جن میں تم اختلاف کیا کرتے تھےo

اسلام اس امر کی اجازت نہیں دیتا کہ وہ پر امن شہریوں کو دوسرے ظالم افراد کے ظلم کے عوض سزا دے۔ حضور نبی اکرم ﷺ کا ارشادِ گرامی ہے:

**لَا یُؤْخَذُ مِنْھُمْ رَجُلٌ بِظُلْمٍ آخَرَ.** (۱)

کسی امن پسند غیر مسلم شہری کو دوسرے غیر مسلم افراد کے ظلم کے عوض کوئی سزا نہیں دی جائے گی۔

لہٰذا ایسے دہشت گرد افراد جو انتقاماً مخالف قوم کے افراد کو قتل کریں، ان کا مال لوٹیں اور ان کی املاک تباہ کریں، وہ صریحاً قرآنی آیات اور ارشاداتِ نبوی ﷺ کی مخالفت کرنے والے ہیں۔

## ۶۔ غیر مسلم شہریوں کا مال لوٹنے کی ممانعت

اسلام نے دوسروں کا مال لوٹنا بھی حرام قرار دیا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

**وَلَا تَاْکُلُوْٓا اَمْوَالَکُمْ بَیْنَکُمْ بِالْبَاطِلِ وَتُدْلُوْا بِھَآ اِلَی الْحُکَّامِ لِتَاْکُلُوْا فَرِیْقًا مِّنْ اَمْوَالِ النَّاسِ بِالْاِثْمِ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَo** (۲)

اور تم ایک دوسرے کے مال آپس میں ناحق نہ کھایا کرو اور نہ مال کو (بطورِ رشوت) حاکموں تک پہنچایا کرو کہ یوں لوگوں کے مال کا کچھ حصہ تم (بھی) ناجائز طریقے سے کھا سکو حالانکہ تمہارے علم میں ہو (کہ یہ گناہ ہے)o

---

(۱) ۱۔ أبو یوسف، الخراج: ۷۸
۲۔ بلاذری، فتوح البلدان: ۹۰

(۲) البقرة، ۲:۱۸۸

غیر مسلم شہریوں کی جانوں کی طرح ان کے اموال کی حفاظت بھی اسلامی ریاست پر لازم ہے۔ ہر دور میں جمیع مسلمانوں کا اس پر اجماع رہا ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فتح خیبر کے موقع پر بھی یہود کے اموال و املاک کے بارے میں اعلان فرمایا:

حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ وہ حضور نبی اکرم ﷺ کے ساتھ غزوۂ خیبر میں موجود تھے۔ مسلمانوں نے جلدی میں یہود کے بندھے ہوئے جانور بھی لے لیے۔ آپ ﷺ نے مجھے نماز کے لیے اذان دینے کا حکم فرمایا۔...... نماز کے بعد آپ ﷺ نے فرمایا:

**أَلَا! وَإِنِّيْ أُحَرِّمُ عَلَيْكُمْ أَمْوَالَ الْمُعَاهِدِيْنَ بِغَيْرِ حَقِّهَا.**(۱)

خبردار! میں تم پر غیر مسلم اقلیتوں کے اَموال پر ناحق قبضہ کرنا حرام کرتا ہوں۔

اسلامی ریاست میں غیر مسلم شہریوں کے جان و مال کی حفاظت کا اس قدر اہتمام کیا گیا ہے کہ ان کے اموال کی حفاظت اتنی ہی ضروری ہے جتنی مسلمانوں کے اموال کی حتیٰ کہ اگر کوئی مسلمان ان کی شراب یا خنزیر کو تلف کر دے تو اس پر بھی جرمانہ لازم آئے گا۔

## غیر مسلم شہری کا مال چرانے والے پر بھی اسلامی حد کا نفاذ ہوگا

اسلام نے مال کی چوری کو حرام قرار دیا ہے اور اس پر نہایت سخت سزا مقرر کی ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ کے زمانے میں قریش کی ایک مخزومی عورت نے چوری کی تو آپ ﷺ نے اس پر حد جاری کرنے کا حکم فرمایا۔ لوگوں نے آپ ﷺ سے اس کی سفارش کرنا چاہی تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اگر میری بیٹی فاطمہ (رضی اللہ عنہا) بھی چوری کرتی تو اُس پر بھی حد جاری کی جاتی۔(۲)

(۱) ۱۔ طبرانی، المعجم الکبیر، ۴: ۱۱۱، رقم: ۳۸۲۸
۲۔ ابن زنجویه، کتاب الاموال: ۳۸۰، رقم: ۶۱۹

(۲) ۱۔ بخاری، الصحیح، کتاب الانبیاء، باب حدیث الغار، ۳: ۱۲۸۲، رقم: ۳۲۸۸
۲۔ مسلم، الصحیح، کتاب الحدود، باب قطع السارق الشریف وغیرہ والنھی عن الشفاعة فی الحدود، ۳: ۱۳۱۵، رقم: ۱۶۸۸

فقہ حنفی کی مشہور کتاب 'الدر المختار' میں ہے:

وَيَضْمَنُ الْمُسْلِمُ قِيْمَةَ خَمْرِهِ وَخِنْزِيْرِهِ إِذَا أَتْلَفَهُ. [1]

غیر مسلم شہری کی شراب اور اس کے خنزیر کو تلف کرنے کی صورت میں مسلمان اس کی قیمت بطور تاوان ادا کرے گا۔

مال کے حکمِ حفاظت میں بھی مسلم اور غیر مسلم شہری برابر ہیں۔ اگر کسی مسلمان نے غیر مسلم شہری کا مال چوری کیا تو اس پر حد نافذ ہوگی اور اگر کسی نے غیر مسلم شہری کا مال غصب کیا تو اس پر تعزیر نافذ ہوگی۔ اسلام میں غیر مسلم شہریوں کے اَموال کی حفاظت کا اس قدر لحاظ رکھا گیا ہے کہ غیر مسلم شہریوں کی ہر اس چیز کی حفاظت کی جائے گی جسے وہ مال میں شمار کرتے ہوں اگرچہ مسلمانوں کے نزدیک وہ مال کے زمرے میں نہ آتی ہو۔ جیسا کہ شراب اور خنزیر مسلمانوں کے لیے قابلِ حیثیت مال نہیں۔ لہٰذا اگر کوئی شخص مسلمان کی شراب ضائع کر دے تو اس پر کوئی سزا اور تعزیر نہیں ہے۔ اس کے برعکس اگر کسی مسلمان نے غیر مسلم کی شراب اور خنزیر کو نقصان پہنچایا تو اس سے ان کی قیمت تاوان کے طور پر لی جائے گی کیونکہ یہ دونوں چیزیں اس غیر مسلم کے نزدیک مال متصور ہوتی ہیں۔

## ۷۔ غیر مسلم شہریوں کی تذلیل کی ممانعت

اسلام میں جیسے مسلمان کی عزت و آبرو کی تذلیل حرام ہے ویسے ہی غیر مسلم شہری کی عزت کو پامال کرنا بھی جائز نہیں ہے۔ کسی مسلمان کو اجازت نہیں کہ وہ کسی غیر مسلم شہری کو گالی گلوچ کرے، اس پر تہمت لگائے، اس کی طرف جھوٹی بات منسوب کرے یا اس کی غیبت کرے۔ اسلام کسی مسلمان کو اس امر کی بھی اجازت نہیں دیتا کہ وہ کسی غیر مسلم شہری کے ایسے عیب کا تذکرہ کرے جس کا تعلق اس کی ذات، اس کے حسب ونسب یا اس کے جسمانی و اخلاقی عیب سے ہو۔

---

(۱) حصکفی، الدر المختار، ۲: ۲۲۳

ایک دفعہ گورنرِ مصر حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کے بیٹے نے ایک غیر مسلم کو ناحق سزا دی۔ خلیفۂ وقت امیر المؤمنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس جب اس کی شکایت کی گئی تو اُنہوں نے سرعام گورنر مصر کے بیٹے کو اس غیر مسلم مصری سے سزا دلوائی اور ساتھ ہی وہ تاریخی جملہ ادا فرمایا جو بعض محققین کے نزدیک انقلابِ فرانس کی جد و جہد میں روحِ رواں بنا۔ آپ نے گورنر مصر حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کے بیٹے سے فرمایا:

**مُذْ كَمْ تعبدتم النَّاسَ وَقَدْ وَلَدَتْهُمْ أُمَّهَاتُهُمْ أَحْرَارًا؟**(۱)

تم نے کب سے لوگوں کو اپنا غلام سمجھ لیا ہے حالانکہ ان کی ماؤں نے تو انہیں آزاد جنا تھا؟

غیر مسلم شہری کو زبان یا ہاتھ پاؤں سے تکلیف پہنچانا، اس کو گالی دینا، مارنا پیٹنا یا اس کی غیبت کرنا اسی طرح ناجائز اور حرام ہے جس طرح مسلمان کے حق میں ناجائز اور حرام ہے۔ 'الدر المختار' میں یہ اُصول بیان ہوا ہے:

**وَيَجِبُ كَفُّ الْأَذَى عَنْهُ وَتَحْرُمُ غِيبَتُهُ كَالْمُسْلِمِ.**(۲)

غیر مسلم کو اذیت سے محفوظ رکھنا واجب ہے اور اس کی غیبت کرنا بھی اسی طرح حرام ہے جس طرح مسلمان کی غیبت کرنا۔

## حضور ﷺ کی طرف سے مظلوم غیر مسلم شہری کی وکالت کا اعلان

حضور سرورِ کائنات ﷺ نے غیر مسلم شہریوں کے ساتھ حسنِ سلوک کا حکم دیا ہے۔

---

(۱) ۱۔ ابن عبد الحکم، فتوح مصر وأخبارہا، ذکر حفر خلیج أمیر المؤمنین: ۱۱۴-۱۱۵

۲۔ ہندی، کنز العمال، ۱۲: ۲۹۴، رقم: ۳۶۰۱۰

(۲) ۱۔ حصکفی، الدر المختار، ۲: ۲۲۳

۲۔ ابن عابدین شامی، رد المحتار، ۳: ۲۷۳-۲۷۴

اسلامی ریاست کی ذمہ داری ہے کہ وہ غیر مسلم شہریوں کو ظلم و زیادتی سے تحفظ کی ضمانت دے۔ اگر اسلامی ریاست میں کسی غیر مسلم شہری پر ظلم ہو اور ریاست اسے انصاف نہ دلا سکے تو آپ ﷺ نے قیامت کے روز ایسے مظلوم لوگوں کا وکیل بن کر انہیں ان کا حق دلوانے کا اعلان فرمایا ہے۔

حضور نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**أَلَا مَنْ ظَلَمَ مُعَاهِدًا، أَوِ انْتَقَصَهُ، أَوْ كَلَّفَهُ فَوْقَ طَاقَتِهِ، أَوْ أَخَذَ مِنْهُ شَيْئًا بِغَيْرِ طِيْبِ نَفْسٍ، فَأَنَا حَجِيْجُهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ.** (1)

خبر دار! جس نے کسی غیر مسلم شہری پر ظلم کیا یا اُس کا حق مارا یا اس پر اس کی طاقت سے بڑھ کر بوجھ ڈالا یا اُس کی دلی رضامندی کے بغیر کوئی چیز اُس سے چھین لی تو قیامت کے دن میں اُس کی طرف سے جھگڑا کروں گا۔

## ۸۔ غیر مسلم شہریوں کا اندرونی و بیرونی جارحیت سے تحفظ

اسلامی قوانین کے مطابق ریاست کے فرائض میں سے ہے کہ وہ تمام غیر مسلم شہریوں کو ہر قسم کا تحفظ فراہم کرے۔ کوئی بھی فرد خواہ کسی قوم، مذہب یا ریاست سے تعلق رکھتا ہو اگر وہ کسی غیر مسلم شہری پر جارحیت کرے اور اس پر ظلم و تعدی کا مرتکب ہو تو ریاست کی ذمہ داری ہے کہ وہ بلاامتیازِ مذہب اپنے شہری کو تحفظ فراہم کرے، چاہے اس سلسلے میں اسے جارحیت کرنے والے سے جنگ کرنی پڑے۔

(۱) ۱۔ أبو داود، السنن، كتاب الخراج والفي والإمارة، باب في تعشير أهل الذمة إذا اختلفوا بالتجارات، ۳: ۱۷۰، رقم: ۳۰۵۲
۲۔ بيهقي، السنن الكبرى، ۹: ۲۰۵، رقم: ۱۸۵۱۱
۳۔ عجلوني نے 'كشف الخفاء (۲: ۳۴۲)' میں کہا ہے کہ اِس حدیث کی سند حسن ہے۔

## (۱) غیر مسلم شہریوں کی اندرونی ظلم و تعدی سے حفاظت

غیر مسلم شہریوں کی اندرونی ظلم و زیادتی سے حفاظت کو بھی اسلام بڑی تاکید کے ساتھ لازم اور واجب قرار دیتا ہے۔ اسلام کسی مسلمان کے ہاتھوں غیر مسلم شہریوں کے ساتھ کسی قسم کی ظلم و زیادتی کو ہرگز برداشت نہیں کرتا خواہ اس ظلم و اذیت کا تعلق ہاتھ سے ہو یا زبان سے۔ظلم کی قباحت و حرمت پر اور دنیا و آخرت میں اس کے دردناک انجام پر کثرت کے ساتھ آیات اور احادیث موجود ہیں، خاص طور پر غیر مسلم شہریوں کے ساتھ ظلم و زیادتی کی ممانعت پر تو خصوصی ارشادات گرامی وارد ہوئے ہیں۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے بھی مروی ہے، جس میں آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

مَنْ آذى ذِمِّيًا فَأَنَا خَصْمه، وَمَنْ كُنْتُ خَصْمهُ خَصَمْتُهُ يَوْمَ الْقِيَامَة.(۱)

جس نے کسی غیر مسلم شہری کو تکلیف پہنچائی تو میں اس کا وکیل ہوں گا اور جس کا میں فریق ہوں گا تو قیامت کے دن اس پر غالب آ جاؤں گا۔

## (۲) غیر مسلم شہریوں کی بیرونی جارحیت سے حفاظت

غیر مسلم شہریوں کو بیرونی جارحیت سے بچانے کے حوالے سے حکومتِ وقت پر وہ سب کچھ واجب ہے جو مسلمانوں کے لئے اس پر لازم ہے۔ چونکہ حکومت کے پاس قانونی و سیاسی طور پر غلبہ و اقتدار بھی ہوتا ہے اور عسکری و فوجی قوت بھی، اس لئے اس پر لازم ہے کہ وہ ان کی مکمل حفاظت کا اہتمام کرے۔

۱۔ امیر المؤمنین حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

---

(۱) ۱۔ خطیب بغدادی نے اسے 'تاریخ بغداد (۸: ۳۷۰)' میں اسناد حسن کے ساتھ روایت کیا ہے۔
۲۔ عینی، عمدۃ القاری، ۱۵: ۸۹

**إنما بذلوا الجزية لتكون دماؤهم كدمائنا وأموالهم كأموالنا.**(۱)

بے شک یہ غیر مسلم شہری اس لئے ٹیکس دیتے ہیں کہ ان کے مال ہمارے مال کی طرح اور ان کے خون ہمارے خون کی طرح محفوظ ہو جائیں۔

۲۔ امام قرافی المالکی اپنی کتاب 'الفروق' میں علامہ ابن حزم کا قول نقل کرتے ہیں جو انہوں نے اپنی کتاب 'مراتب الاجماع' میں بیان کیا ہے:

**أَنَّ مَنْ كَانَ فِي الذِّمَّةِ وَجَاءَ أَهْلُ الْحَرْبِ إِلٰى بِلَادِنَا يَقْصِدُوْنَهُ، وَجَبَ عَلَيْنَا أَنْ نَخْرُجَ لِقِتَالِهِمْ بِالْكُرَاعِ وَالسِّلَاحِ، وَنَمُوْتُ دُوْنَ ذٰلِكَ.**(۲)

بے شک جو لوگ ذِمی (یعنی غیر مسلم شہری) ہوں اور جنگجو ہماری ریاستوں میں اُن کا قصد کر کے آئیں تو ہماری اسلامی ریاست پر لازم ہے کہ ہم اسلحہ اور لشکر کے ساتھ غیر مسلم شہریوں کی حفاظت کے لیے جنگ کریں خواہ (حملہ آوروں کے ساتھ لڑتے لڑتے ہمارے کئی سپاہی) جان ہی کیوں نہ دے بیٹھیں۔

پھر امام قرافی بیان کرتے ہیں:

**إِنَّ عَقْدَ الذِّمَّةِ لَمَّا كَانَ عَقْدًا عَظِيْمًا، فَيُوْجِبُ عَلَيْنَا حُقُوْقًا لَهُمْ مِنْهَا مَا حَكَى ابْنُ حَزْمٍ فِي 'مَرَاتِبِ الْإِجْمَاعِ'. وَنَجْعَلُهُمْ فِي جَوَارِنَا وَفِي حَقِّ رَبِّنَا وَفِي ذِمَّةِ اللهِ تَعَالٰى وَذِمَّةِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ وَذِمَّةِ دِيْنِ الْإِسْلَامِ.**

**وَالَّذِيْ إِجْمَاعُ الْأُمَّةِ عَلَيْهِ أَنَّ مَنْ كَانَ فِي الذِّمَّةِ وَجَاءَ أَهْلُ الْحَرْبِ إِلٰى بِلَادِنَا يَقْصِدُوْنَهُ، وَجَبَ عَلَيْنَا أَنْ نَّخْرُجَ لِقِتَالِهِمْ بِالْكُرَاعِ وَالسِّلَاحِ، وَنَمُوْتُ دُوْنَ ذٰلِكَ صَوْنًا لِمَنْ هُوَ فِي ذِمَّةِ اللهِ تَعَالٰى وَذِمَّةِ رَسُوْلِهِ ﷺ.**

---

(۱) ۱۔ ابن قدامه، المغنى، ۹: ۱۸۱
۲۔ زيلعى، نصب الراية، ۳: ۳۸۱
(۲) قرافي، الفروق، ۳:۲۹

**فَإِنَّ تَسْلِيْمَهُ دُوْنَ ذٰلِکَ إِهْمَالٌ لِعَقْدِ الذِّمَّةِ.**

**وَمِنْهَا أَنَّ مَنِ اعْتَدٰى عَلَيْهِمْ وَلَو بِكَلِمَةِ سُوْءٍ أَوْ غِيْبَةٍ فِي عِرْضِ أَحَدِهِمْ أَوْ نَوْعٍ مِنْ أَنْوَاعِ الْأَذِيَّةِ أَوْ أَعَانَ عَلٰى ذٰلِکَ، فَقَدْ ضَيَّعَ ذِمَّةَ اللهِ تَعَالٰى وَذِمَّةَ رَسُوْلِهِ ﷺ.**[1]

ذِمیوں یعنی غیر مسلموں کے ساتھ ہونے والا معاہدۂ شہریت ایک عظیم عقد ہے جو ہم پر کچھ حقوق لاگو کرتا ہے۔ ان میں سے بعض حقوق وہ ہیں جو علامہ ابن حزم نے اپنی ’مراتب الاجماع‘ میں بیان کیے ہیں۔ اِسی لیے ہم غیر مسلم شہریوں کو اپنے جوار میں اپنے رب کی طرف سے لازم کردہ حقوق، اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ ﷺ اور دین اسلام کے ذمہ کرم میں پناہ دیتے ہیں۔

اِس پر اُمت کا اِجماع ہے کہ بے شک جو لوگ ذِمی (یعنی غیر مسلم شہری) ہوں اور جنگ جو ہماری ریاستی سرحدوں میں اُن کا قصد کرکے آئیں تو ہماری اسلامی ریاست پر لازم ہے کہ ہم لشکر اور اسلحہ کے ساتھ لیس ہوکر غیر مسلم شہریوں کی حفاظت کے لیے جنگ کریں خواہ ان کی حفاظت کرتے ہوئے (حملہ آوروں کے ساتھ لڑتے لڑتے ہمارے کئی سپاہی) اپنی جانوں سے ہاتھ دھو بیٹھیں کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ اور رسول مکرم ﷺ کے ذمہ کرم میں ہیں اور انہیں دفاعی قتال کیے بغیر حملہ آور جنگجوؤں کے حوالے کر دینا اُس معاہدۂ شہریت سے لاپرواہی اور غفلت کا موجب ہوگا۔

غیر مسلم شہریوں کے حقوق میں سے ایک یہ بھی ہے کہ جو شخص ان ذِمیوں پر سرکشی کرے خواہ ایک برے اور ناگوار کلمہ کے ذریعے یا ان میں سے کسی کی عزت کو عیب دار کرتے ہوئے یا کسی بھی طرح کی اذیت دے کر یا اُن کے خلاف کسی کی اِعانت و مدد کرتے ہوئے تو وہ شخص اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول مکرم ﷺ کے ذمہ کرم کو ضائع کر بیٹھے گا۔

---

(۱) قرافي، الفروق، ۳:۲۹

علامہ ابنِ تیمیہ کا موقف بھی یہی ہے۔ جب تاتاریوں نے ملک شام پر قبضہ کر لیا تو علامہ ابنِ تیمیہ قیدیوں کی رہائی کے لئے 'قطلو شاہ' کے پاس گئے۔ تاتاری قیادت نے مسلمان قیدیوں کو رہا کرنے پر تو آمادگی ظاہر کی مگر غیر مسلم شہریوں کو چھوڑنے سے انکار کر دیا۔ چنانچہ علامہ ابن تیمیہ نے کہا: ہم اس وقت تک راضی نہیں ہوں گے جب تک کہ یہود و نصاریٰ میں سے بھی تمام قیدی آزاد نہ کیے جائیں۔ وہ ہمارے ہی غیر مسلم شہری ہیں اور ہم کسی بھی قیدی کو قید کی حالت میں نہیں چھوڑیں گے خواہ وہ غیر مسلم آبادی سے تعلق رکھتا ہو یا مسلم آبادی سے۔ جب اس نے اپنے موقف پر ان کا اصرار اور شدت دیکھی تو ان کی خاطر تمام مسلم و غیر مسلم قیدیوں کو آزاد کر دیا۔[1]

آیاتِ قرآنی، اَحادیثِ مقدّسہ اور فقہاے اُمت کے اَقوال کی روشنی میں یہ واضح ہوتا ہے کہ کسی مسلمان کو یہ حق حاصل نہیں کہ کسی غیر مسلم شہری کو محض اس کے غیر مسلم ہونے کی بنا پر قتل کر دے یا اس کا مال لوٹے یا اس کی عزت پامال کرے۔ اسلام غیر مسلم شہریوں کو نہ صرف ان کی جان و مال اور عزت و آبرو کے تحفظ کی ضمانت دیتا ہے بلکہ ان کی عبادت گاہوں کو بھی تحفظ فراہم کرتا ہے۔

(١) ابن تيمية، مجموع الفتاوى، ٢٨: ٦١٧-٦١٨

